معطوف واؤ حرف عطف أتى فعل ماضی معروف واحد مذکر غائب بافاعل، فعل اپنے فاعل سے
مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر معطوف، معطوف علیہ اپنے دونوں معطوف سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ معطوفہ
ہوا — إِنَّ اللّٰهَ يَغْفِرُ الذُّنُوبَ جَمِيعًا (بیشک اللہ تعالیٰ تمام گناہوں کو بخش دیگا)
إِنَّ حرف مشبہ بفعل کلمۂ جلالت اس کا اسم يَغْفِرُ فعل مضارع معروف واحد مذکر غائب
اس میں هُوَ کی ضمیر پوشیدہ فاعل الذُّنُوبَ مؤکد جَمِيعًا تاکید، مؤکد اپنی تاکید سے مل کر
مفعول بہ، فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، حرف مشبہ بفعل اپنے
اسم و خبر سے مل جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — يَا أَهْلَ الْكِتَابِ لِمَ تَلْبِسُونَ الْحَقَّ بِالْبَاطِلِ
وَتَكْتُمُونَ الْحَقَّ وَأَنْتُمْ تَعْلَمُونَ (اے اہل کتاب تم لوگ حق کو باطل کیساتھ کیوں
ملاتے ہو، اور حق کو چھپاتے ہو، اور حال یہ ہے کہ تم جانتے ہو) يَا حرف ندا قائم مقام أَدْعُو
فعل مضارع معروف واحد متکلم با فاعل أَهْلَ الْكِتَابِ بترکیب اضافی مفعول بہ منادیٰ فعل
اپنے فاعل اور مفعول بہ منادیٰ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا — لِمَ حرف استفہام تَلْبِسُونَ
فعل مضارع معروف جمع مذکر حاضر واؤ ضمیر متصل مرفوع بارز فاعل الْحَقَّ مفعول بہ بِالْبَاطِلِ
جار مجرور ہو کر ظرف لغو، فعل اپنے فاعل، مفعول بہ اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر معطوف
علیہ واؤ حرف عطف تَكْتُمُونَ فعل مضارع معروف جمع مذکر حاضر اسمیں واؤ ضمیر متصل
مرفوع بارز ذوالحال الْحَقَّ مفعول بہ واؤ حالیہ أَنْتُمْ ضمیر جمع مذکر حاضر کی مرفوع منفصل مبتدا
تَعْلَمُونَ فعل مضارع بافاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے
مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر حال، ذوالحال اپنے حال سے مل کر فاعل، فعل اپنے فاعل اور مفعول
بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ معطوفہ
ہوا — إِنَّكَ تَهْدِي إِلَىٰ صِرَاطٍ مُسْتَقِيمٍ (بے شک آپ سیدھے راستے کی جانب
رہنمائی کرتے ہیں) إِنَّ حرف مشبہ بفعل كَ ضمیر اس کا اسم تَهْدِي فعل مضارع معروف
واحد مذکر حاضر اسمیں أَنْتَ کی ضمیر پوشیدہ فاعل إِلَىٰ حرف جار صِرَاطٍ مُسْتَقِيمٍ بترکیب توصیفی
مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو، فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر،
ان حرف مشبہ بفعل اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا —

## (اسم تفضیل کا استعمال) :—

اَلْمَدَائِنُ (بہت سے شہر) اَلشَّعْرُ (بال) جمع أَشْعَارٌ، شُعُورٌ،
شِعَارٌ واحد شَعْرَةٌ جمع شَعَرَاتٌ — اَلْمَتَانَةُ (قوی، مضبوط ہونا) اَلْجُوعُ (بھوک) جمع



مَجَاعِعُ — اَلْأُخْرَىٰ (دوسرا، دیگر) جمع آخَرُونَ، مؤنث اُخْرَىٰ جمع اُخَر،
اُخْرَيَات — اَلْأَسْهَلُ (زیادہ سہولت) اسم تفضیل باب نصر — جِسْمٌ اَلصِّرَاطُ (راستہ)
جِسْمٌ، جسم، جمع جُسُوم، اَجْسَام — صراط جمع صُرُط — اَلْقَمَّةُ (چوٹی)
لوگوں کی جماعت، بدن، قد و قامت) جمع قمم — اَلْأَمْرُ (حکم دینا) مصدر باب نصر —
اَلْأَحَدُّ (زیادہ تیز) اسم تفضیل باب ضرب — اَلْأَدَقُّ (زیادہ باریک) اسم تفضیل باب
ضرب — اَلْأَيْسَرُ (زیادہ آسان) اسم تفضیل باب ضرب — اَلطُّرُقُ (راستے)
واحد طریق —

هٰذَا الْأَمْرُ أَشَدُّ عَلَىٰ زَيْدٍ (یہ حکم زید پر زیادہ سخت ہے) هٰذَا اسم اشارہ موصوف
اَلْأَمْرُ مشار الیہ صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مبتدا، أَشَدُّ اسم تفضیل اسمیں
هُوَ کی ضمیر پوشیدہ فاعل عَلَىٰ زَيْدٍ جار مجرور ہو کر ظرف لغو، اسم تفضیل اپنے فاعل اور ظرف لغو
سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — اَلْإِسْلَامُ
أَيْسَرُ عَمَلًا مِنَ الدِّينِ الْآخَرِ (اسلام عمل کے اعتبار سے دوسرے دین سے زیادہ
آسان ہے) اَلْإِسْلَامُ مبتدا أَيْسَرُ اسم تفضیل با فاعل عَمَلًا تمیز نسبت مِنْ حرف
جار الدِّينِ الْآخَرِ بترکیب توصیفی مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو، اسم تفضیل
اپنے فاعل، تمیز نسبت اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے
مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — اَلْقُرْآنُ أَفْضَلُ الْكُتُبِ (قرآن تمام کتابوں میں افضل ہے)
اَلْقُرْآنُ مبتدا، أَفْضَلُ اسم تفضیل مضاف با فاعل اَلْكُتُبِ مضاف الیہ، اسم تفضیل
مضاف اپنے فاعل اور مضاف الیہ سے ملکر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے
مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — اَلطُّورُ أَعْظَمُ الْجِبَالِ كَرَامَةً (طور تمام پہاڑوں سے بڑا ہے
بزرگی کے اعتبار سے) اَلطُّورُ مبتدا، أَعْظَمُ اسم تفضیل مضاف اسمیں هُوَ کی ضمیر پوشیدہ
فاعل اَلْجِبَالِ مضاف الیہ كَرَامَةً تمیز نسبت، اسم تفضیل مضاف اپنے فاعل، مضاف
الیہ اور تمیز نسبت سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا
هِمَالِيَةُ أَعْلَىٰ مِنَ الْجِبَالِ الْأُخْرَىٰ قِمَّةً (ہمالیہ دوسرے پہاڑوں سے چوٹی کے اعتبار
سے بلند ہے) هِمَالِيَةُ مبتدا، أَعْلَىٰ اسم تفضیل با فاعل مِنْ حرف جار اَلْجِبَالِ موصوف
اَلْأُخْرَىٰ صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو، قِمَّةً
تمیز نسبت، اسم تفضیل اپنے فاعل، ظرف لغو اور تمیز نسبت سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدا

اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — بَکْرٌ اَحَبُّ النَّاسِ اِلَیَّ (بکر مجھے تمام لوگوں سے زیادہ محبوب ہے) بکرٌ مبتدا، احبّ اسم تفضیل مضاف اسمیں ھُوَ کی ضمیر پوشیدہ فاعل النّاس مضاف الیہ اِلَیَّ جار مجرور ہو کر ظرف لغو، اسم تفضیل مضاف اپنے فاعل، مضاف الیہ اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — اَلْعِلْمُ خَیْرٌ مِّنَ الْمَالِ (علم مال سے زیادہ بہتر ہے) اَلْعِلْمُ مبتدا، خیرٌ اسم تفضیل با فاعل مِنَ الْمَالِ جار مجرور ہو کر ظرف لغو، اسم تفضیل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — اَلْمَدِیْنَۃُ الْمُنَوَّرَۃُ خَیْرُ الْمَدَائِنِ (مدینہ منورہ تمام شہروں سے زیادہ بہتر ہے) اَلْمَدِیْنَۃُ الْمُنَوَّرَۃُ مرکب توصیفی مبتدا، خیرُ اسم تفضیل مضاف با فاعل المدائن مضاف الیہ، اسم تفضیل مضاف اپنے فاعل اور مضاف الیہ سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — ھُوَ اَحَدُّ مِنَ السَّیْفِ (وہ تلوار سے زیادہ تیز ہے) ھُوَ ضمیر واحد مذکر غائب کی مرفوع منفصل مبتدا اَحَدُّ اسم تفضیل با فاعل مِنَ السَّیْفِ جار مجرور ہو کر ظرف لغو، اسم تفضیل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — خَالِدٌ اَعْلَمُ مِنْ بَکْرٍ (خالد بکر سے زیادہ جاننے والا ہے) اس کی ترکیب ماقبل پر قیاس کرو — مَحْمُوْدٌ اَوْفَرُ عِلْمًا مِنْ بَکْرٍ (محمود زید سے علم میں زیادہ ہے) محمودٌ مبتدا، اوفر اسم تفضیل با فاعل عِلْمًا تمیز نسبت مِنْ بَکْرٍ جار مجرور ہو کر ظرف لغو، اسم تفضیل اپنے فاعل، تمیز نسبت اور ظرف لغو سے ملکر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — خَالِدٌ اَشَدُّ عِلْمًا مِنْ بَکْرٍ (خالد علم میں بکر سے زیادہ مستحکم ہے) قِسْ عَلٰی مَا قَبْلُ — خَالِدٌ اَکْثَرُ عِلْمًا مِنْ بَکْرٍ (خالد علم میں بکر سے زیادہ ہے) قَدْ مَرَّ تَرْکِیْبُہٗ — عَمْرٌو اَشَدُّ احْتِیَاجًا مِنَّا (عمرو کو ہم سے زیادہ ضرورت ہے) اَلضَّیْفُ اَشَدُّ جُوْعًا مِنْ مَحْمُوْدٍ (مہمان محمود سے زیادہ بھوکا ہے) اَلصَّلٰوۃُ خَیْرٌ مِّنَ النَّوْمِ (نماز نیند سے زیادہ بہتر ہے) ھٰذَا اَدَقُّ مِنَ الشَّعْرِ (یہ بال سے زیادہ باریک ہے) اس قسم کی ترکیبیں گذر چکی ہیں — جِسْرُ الصِّرَاطِ اَشَدُّ ھَلَاکًا مِنَ الطُّرُقِ الْاُخْرٰی (پل صراط دوسرے راستوں سے زیادہ مہلک ہے) جسر الصراط مرکب اضافی ہو کر مبتدا، اَشَدُّ اسم تفضیل با فاعل ھلاکًا تمیز نسبت مِنْ حرف جار الطرق الاخرٰی مرکب توصیفی ہو کر مجرور جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو، اسم تفضیل اپنے



فاعل، تمیز نسبت اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — ھٰذَا الْبُرْھَانُ اَشَدُّ مَتَانَۃً (یہ دلیل مضبوطی کے اعتبار سے زیادہ سخت ہے) اس قسم کی ترکیب گذر چکی ہے) اِنَّکَ اَکْثَرُ مَالًا مِنَ الْحَاجِ خَالِدٍ (بے شک تو حاجی خالد سے زیادہ مالدار ہے) اِنَّ حرف مشبہ بفعل کَ ضمیر اس کا اسم اَکْثَرُ اسم تفضیل با فاعل مالًا تمیز نسبت مِنْ حرف جار الحاج مبدل منہ خالد بدل، مبدل منہ اپنے بدل سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو، اسم تفضیل اپنے فاعل، تمیز نسبت اور ظرف لغو سے ملکر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، حرف مشبہ بفعل اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — ھٰذَا الْبِئْرُ اَعْمَقُ مِنْ تِلْکَ الْبِئْرِ — (یہ کنواں اس کنواں سے زیادہ گہرا ہے) ھٰذَا موصوف البئر صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مبتدا، اعمق اسم تفضیل با فاعل مِنْ حرف جار تلک البئر مرکب توصیفی ہو کر مجرور جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو، اسم تفضیل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — اَفْضَلُ الصَّحَابَۃِ کُلِّھِمُ الصِّدِّیْقُ الْاَکْبَرُ ثُمَّ الْفَارُوْقُ الْاَعْظَمُ ثُمَّ عُثْمَانُ الْغَنِیُّ ثُمَّ عَلِیُّ الْمُرْتَضٰی (رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین) تمام صحابہ میں سب سے افضل صدیق اکبر ہیں پھر فاروق اعظم پھر عثمان غنی پھر علی مرتضیٰ) افضل اسم تفضیل مضاف با فاعل الصحابۃ مؤکد کلّھم ترکیب اضافی ہو کر تاکید، مؤکد اپنی تاکید سے مل کر مضاف الیہ، اسم تفضیل مضاف اپنے فاعل اور مضاف الیہ سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر مبتدا، الصدیق الاکبر مرکب توصیفی ہو کر معطوف علیہ ثُمَّ حرف عطف الفاروق الاعظم مرکب توصیفی ہو کر معطوف ثُمَّ حرف عطف عثمان الغنی مرکب توصیفی ہو کر معطوف ثُمَّ حرف عطف علی المرتضیٰ مرکب توصیفی ہو کر معطوف، معطوف علیہ اپنے تمام معطوفات سے مل کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — رَضِیَ فعل ماضی معروف واحد مذکر غائب ضمیر سے خالی کلمۂ جلالت ذو الحال تعالیٰ فعل ماضی معروف واحد مذکر غائب اسمیں ھُوَ کی ضمیر پوشیدہ فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر حال ذوالحال اپنے حال سے ملکر فاعل عَنْ حرف جار ھُمْ ضمیر مؤکد اَجْمَعِیْنَ تاکید، مؤکد اپنی تاکید سے مل کر مجرور جار اپنے مجرور سے ملکر ظرف لغو، فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ معترضہ ہوا — قَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ

تعالیٰ علیہ وسلم فقیہٌ واحدٌ اشدُّ علی الشیطانِ من الف عابدٍ (نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ایک عالم شیطان پر ایک ہزار عابد سے زیادہ قوی ہے) قال فعل ماضی معروف واحد مذکر غائب النبی فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا — صلی فعل ماضی معروف واحد مذکر غائب کلمۂ جلالت ذوالحال تعالیٰ فعل ماضی با فاعل فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر حال، ذوالحال اپنے حال سے مل کر فاعل علیہ جار مجرور ہو کر ظرف لغو فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر معطوف علیہ واؤ حرف عطف سلم فعل ماضی با فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر جملہ فعلیہ معطوفہ معترضہ ہوا — فقیہ واحد بترکیب توصیفی ہو کر مبتدا، اشدُّ اسم تفضیل با فاعل علی الشیطان جار مجرور ہو کر ظرف لغو اول من حرف جار الف عابد بترکیب اضافی مجرور جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو ثانی، اسم تفضیل اپنے فاعل اور دونوں ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — انّ افضل الاعمال الی اللہ تعالیٰ الحبُّ فی اللہ والبغض فی اللہ (بلاشبہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک تمام اعمال سے افضل اللہ ہی کے لئے دوستی کرنا اور اللہ ہی کے لئے دشمنی کرنا ہے) انّ حرف مشبہ بالفعل افضل اسم تفضیل مضاف اسمیں ھو کی ضمیر پوشیدہ فاعل الاعمال مضاف الیہ الی حرف جار کلمۂ جلالت ذوالحال تعالیٰ فعل ماضی معروف با فاعل فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر حال، ذوالحال اپنے حال سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو، اسم تفضیل مضاف اپنے فاعل، مضاف الیہ اور ظرف لغو سے مل کر اسم ہوا انّ کا الحبُّ مصدر فی اللہ جار مجرور ہو کر ظرف لغو ہوا مصدر کا، مصدر اپنے ظرف لغو سے مل کر معطوف علیہ واؤ حرف عطف البغض مصدر فی اللہ جار مجرور ہو کر ظرف لغو ہوا مصدر کا مصدر اپنے ظرف لغو سے مل کر معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر خبر ہوئی انّ کی، انّ حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم وخبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا —

**اردو کی عربی :—** جسرُ الصراطِ ادقُّ من الشعرِ واحدُّ من السیف — ھذا الرجل اشدّ جوعاً منی — سکین زید احدُّ — انت اوفر علماً منی — زیدٌ اکتبُ من بکرٍ — بمبئی اعظم من کلکتہ — انا اکبر سناً منک — ھذا الکلام اھمُّ



عملاً منہ — خالدٌ احبُّ الولدان الیَّ — عمّی عمر اکثر صلاحاً —

## (ترجمۃ الجمل القرآنیۃ بالاردویۃ)

ابلٌ (اونٹ) جمع ابال — الحمیر (گدھے) واحد حمار — الانکر (بہت برا) اسم تفضیل باب سمع — الاوھن (زیادہ کمزور) اسم تفضیل باب ضرب — العنکبوت (مکڑی) جمع عناکب عنکبوتات — اکرم (زیادہ شرافت والا) اسم تفضیل باب کرم — الاتقی (زیادہ پرہیزگار) اسم تفضیل باب ضرب — الاعراب (گنوار دیہاتی) واحد اعرابی — الابقی (زیادہ باقی) اسم تفضیل باب سمع — الاکبر (بہت بڑی) اسم تفضیل باب کرم — الخلق (پیدائش) مصدر باب نصر — ادھی (نہایت سخت) اسم تفضیل باب سمع — امرّ (بہت کڑوی) اسم تفضیل باب نصر و سمع —

ولعبدٌ مومنٌ خیرٌ من مشرکٍ (اور مومن غلام مشرک سے زیادہ بہتر ہے) واؤ عاطفہ یا مستانفہ لام مفتوح برائے تاکید عبدٌ مومنٌ بترکیب توصیفی مبتدا، خیر اسم تفضیل با فاعل من مشرک جار مجرور ہو کر ظرف لغو، اسم تفضیل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — لیلۃ القدر خیرٌ من الف شھرٍ (شب قدر ہزار مہینوں سے زیادہ بہتر ہے) لیلۃ القدر مرکب اضافی ہو کر مبتدا خیر اسم تفضیل با فاعل من حرف جار الف شہر ترکیب اضافی ہو کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو، اسم تفضیل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — انّ اوھن البیوت لبیت العنکبوت (بے شک سب سے کمزور گھر مکڑی کا گھر ہے) انّ حرف مشبہ بالفعل اوھن اسم تفضیل مضاف اسمیں ھو کی ضمیر پوشیدہ فاعل البیوت مضاف الیہ، اسم تفضیل مضاف اپنے فاعل اور مضاف الیہ سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر اسم ہوا انّ کا لام مفتوح برائے تاکید بیت العنکبوت مرکب اضافی ہو کر خبر، حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم وخبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — انّ انکر الاصوات لصوت الحمیر (بے شک سب سے بری آواز گدھے کی آواز ہے) قس علی ما قبل — انّ اکرمکم عند اللہ اتقکم (بے شک تم میں سے سب سے بزرگ اللہ تعالیٰ کے نزدیک وہ ہے جو تم میں زیادہ پرہیزگار ہے) انّ حرف مشبہ بالفعل اکرم اسم تفضیل مضاف اسمیں ھو کی ضمیر پوشیدہ فاعل کم ضمیر مضاف الیہ عند اللہ بترکیب اضافی مفعول فیہ، اسم تفضیل مضاف اپنے فاعل، مضاف الیہ اور مفعول فیہ سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر اسم ہوا انّ کا اتقیٰ

اسم تفضیل مضاف اسمیں ھو ضمیر پوشیدہ فاعل کہ ضمیر مضاف الیہ، اسم تفضیل مضاف
اپنے فاعل اور مضاف الیہ سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم و خبر سے مل کر
جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — الاعرابُ اشدُّ کفراً و نفاقاً (گنوار کفر و نفاق میں زیادہ سخت ہیں)
الاعراب مبتدا، اشد اسم تفضیل با فاعل کفراً معطوف علیہ واؤ حرف عطف نفاقاً معطوف
معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر تمیز نسبت، اسم تفضیل اپنے فاعل اور تمیز نسبت سے مل کر شبہ
جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — ولعذاب الآخرة اشد و
ابقیٰ (اور بے شک آخرت کا عذاب زیادہ سخت اور دیرپا ہے) واؤ عاطفہ لام مفتوح برائے تاکید
عذاب الآخرة بترکیب اضافی مبتدا، اشد اسم تفضیل با فاعل، اسم تفضیل اپنے فاعل سے
مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر معطوف علیہ واؤ حرف عطف ابقیٰ اسم تفضیل با فاعل، اسم تفضیل اپنے فاعل
سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر
جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — یا اھل الکتاب لم تکفرون بآیات اللہ وانتم تشھدون
(اے اہل کتاب تم کیوں انکار کرتے ہو اللہ تعالیٰ کی نشانیوں کا اور حال یہ ہے کہ تم لوگ گواہی دیتے ہو)
اس جملہ کی ترکیب یا اھل الکتب لم تلبسون الحق، الی آخرہ پر قیاس کرو — لخلقُ
السمٰوٰت والارض اکبر من خلق الناس ولکن اکثر الناس لا یعلمون
(بے شک آسمانوں اور زمین کی پیدائش لوگوں کی پیدائش سے بڑی ہے اور لیکن اکثر لوگ نہیں
جانتے) لام مفتوح برائے تاکید خلق السمٰوٰت والارض بترکیب اضافی مبتدا، اکبر
اسم تفضیل با فاعل من حرف جار خلق الناس بترکیب اضافی مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف
لغو ہوا اسم تفضیل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ
خبریہ ہو کر معطوف علیہ واؤ حرف عطف لکن حرف مشبہ بالفعل اکثر اسم تفضیل مضاف، اسمیں ھو
کی ضمیر پوشیدہ فاعل الناس مضاف الیہ اسم تفضیل مضاف اپنے فاعل اور مضاف الیہ سے مل کر
شبہ جملہ اسمیہ ہو کر اسم، لا یعلمون فعل مضارع منفی با فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ
خبریہ ہو کر خبر، حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر معطوف، معطوف علیہ
اپنے معطوف سے مل کر جملہ خبریہ معطوفہ ہوا — والساعة ادھیٰ وامرّ (اور قیامت نہایت
کڑوی اور سخت کڑوی ہے) واؤ عاطفہ الساعة مبتدا، ادھیٰ اسم تفضیل با فاعل اسم تفضیل
اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر معطوف علیہ واؤ حرف عطف امرّ اسم تفضیل با فاعل، اسم تفضیل
اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ



اسمیہ خبریہ ہوا —

# ( استعمال الافعال بالاسماء المناسبة )

الجُلُوسُ (آدمی کا بیٹھنا) مصدر باب ضرب — البُرُوکُ (اونٹ کا بیٹھنا) مصدر باب نصر —
الرُّبُوضُ (بکری کا بیٹھنا) مصدر باب ضرب نصر — الرَّضَاعُ (ماں کا دودھ پینا) مصدر باب سمع —
الشَّاةُ (بکری، بکرا، جنگلی گائے) جمع شیاہ، شواہ، اشاوہ، شوی — البعیرُ (نوسالہ یا چار
سالہ اونٹ یا اونٹنی) جمع ابعرة — الوُلُوغُ (کتے کا چاٹنا) مصدر باب ضرب — اللعقة
(چاٹنا) مصدر باب سمع — الجرع (گھونٹ گھونٹ پینا) مصدر باب فتح — الشُّربُ (پینا)
مصدر باب سمع — الاطفاءُ (بجھانا) مصدر باب افعال — الاخمادُ (آگ کی لپٹ کو
بجھانا) مصدر باب افعال — اللَّدْغُ (بچھو کا ڈسنا) مصدر باب فتح — الوضعُ
(عورت کا جننا) مصدر باب فتح — النَّتاجُ (اونٹنی کا جننا، جنوانا) مصدر باب ضرب —
الافاقةُ (اچھا ہونا، ہوش میں آنا) مصدر باب افعال — الاندمال (زخم بھرنا) مصدر
باب انفعال — الوجأ (چھری سے مارنا) مصدر باب فتح — الاشارة (ہاتھ سے اشارہ کرنا)
مصدر باب افعال — الایماءُ (سر سے اشارہ کرنا) مصدر باب افعال — الغمزُ (بھنوں سے
اشارہ کرنا) مصدر باب ضرب —

جلس الانسانُ (انسان بیٹھا) جلس فعل ماضی معروف واحد مذکر غائب صیغہ فاعل الانسان
فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا — ربضت الشاۃ (بکری بیٹھی) برک البعیر (اونٹ
بیٹھا) رضع الطفلُ (بچے نے دودھ پیا) شرب الرجلُ (مرد نے پیا) ولغ الکلبُ (کتے نے چاٹا)
ان جملوں کی ترکیب جلس الانسان کی طرح ہے — زیدٌ لعق العسل (زید نے شہد چاٹا)
زید مبتدا، لعق فعل ماضی معروف واحد مذکر غائب اسمیں ھو کی ضمیر پوشیدہ فاعل العسل
مفعول بہ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ
اسمیہ خبریہ ہوا — اطفؤا السراج (چراغ بجھاؤ) اطفؤا فعل امر حاضر معروف جمع مذکر با فاعل
السراج مفعول بہ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا — بکرٌ اخمد النار
(بکر نے آگ کی لپٹ کو بجھایا) اس کی ترکیب زید لعق العسل کی طرح ہے) لسعت الحیة (سانپ نے
ڈسا ہے) اس قسم کی ترکیب گذر چکی ہے — لدغتِ العقربُ (بچھو نے ڈنک مارا)
وضعت المرأةُ (عورت نے بچہ جنا) نتجت الناقةُ (اونٹنی نے بچہ جنا) ان سب کی

ترکیب گذر چکی ہے) خالدٌ افاق من الغشی (خالد بے ہوشی سے ہوش میں آیا) خالدٌ مبتدا
افاق فعل ماضی معروف واحد مذکر غائب، فاعل من الغشی جار مجرور ہو کر ظرف لغو، فعل اپنے فاعل
اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا ـــ اندمل جُرحُ
زیدٍ (زید کا زخم بھر گیا) اندمل فعل ماضی معروف واحد مذکر غائب صیغہ، حال جُرحُ زیدٍ مرکب
اضافی فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا ـــ صحّ من العلّة (اس نے بیماری سے
صحت پایا) صحّ فعل ماضی معروف واحد مذکر غائب اسمیں ھو کی ضمیر پوشیدہ فاعل من العلة جار
مجرور ہو کر ظرف لغو اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا ـــ ضربتُ بالسیف
(میں نے مارا تلوار سے) ضربتُ فعل ماضی معروف، فاعل بالسیف جار مجرور ہو کر ظرف لغو فعل اپنے
فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا ـــ زیدٌ طعن بالرمح (زید نے بھالا سے مارا) زیدٌ
مبتدا، طعن فعل ماضی، فاعل بالرمح جار مجرور ہو کر ظرف لغو فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ
فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا ـــ وجأ بالسکین (اس نے چھری سے
مارا) غمزت بالحاجب (میں نے بھنو سے اشارہ کیا) اشارُوا بالید (ان لوگوں نے ہاتھ سے
اشارہ کیا) ان سب کی ترکیب گذر چکی ہے ـــ انّی اومأتُ بالرأس (بے شک میں نے سر سے
اشارہ کیا) انّ حرف مشبہ بالفعل ی ضمیر اسکا اسم اومأتُ فعل ماضی، فاعل بالرأس جار مجرور ہو کر ظرف
لغو فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم و خبر سے مل کر
جملہ اسمیہ خبریہ ہوا ـــ انک تجرع الماء (بے شک تو ایکبارگی پانی پیا ہے) ماقبل پر قیاس کرو

## (اردو کی عربی) (ترجمة الاردوية بالعربية)

یا ایہا المولوی! اجلس ههنا ـــ یرضع طفل ـــ العق العسل ـــ الشیاة یربضن
فی بیت ـــ لا تبرک البعیر ههنا ـــ من اطفأ السراج ـــ تسعی الحیة ـــ
العقرب تلدغ زیدا ـــ بکر طعنت بالرمح ـــ الجرح یندمل ـــ انت تصحّ
من العلة ـــ افاق الناس من الغشی ـــ زید ضربنی بالسیف ـــ خالدٌ
یغمز بالحاجب ـــ الناقة تنیخ ـــ الناس یؤمؤن بالرأس ـــ قد رأیت التری
عبد الرحیم امس فی السوق ـــ یقرء ولدان زید کلهم ـــ

## (قرآنی جملوں کا اردو میں ترجمہ)



الخشیة (ڈر، خوف) الاملاق (مفلس ہونا، محتاج ہونا) مصدر باب افعال ـ العقابُ
(عذاب) مصدر باب مفاعلت التحریض (آمادہ کرنا) مصدر باب تفعیل ـ القتال (جہاد کرنا)
مصدر باب مفاعلت ـ المغفرةُ (بخشش، معاف کردینا) مصدر ضرب ـ الکریمُ (عزت والا)
صفت بروزن فعیل ـ الحیُّ (زندہ، قبیلہ، محلہ) جمع احیاء ـ المیتُ (مردہ) جمع میتون
کذالک (روزی) الاخراج (نکالنا) مصدر باب افعال ـ ولا تقتلوا اولادکم خشیة
املاق (اور تم اپنی اولاد کو مفلسی کے خوف سے مت قتل کرو) واؤ عاطفہ یا استانفہ لا تقتلوا فعل نہی
معروف جمع مذکر حاضر واؤ ضمیر متصل بارز اس کا فاعل اولادکم مرکب اضافی ہو کر مفعول بہ خشیة
املاق مرکب اضافی ہو کر مفعول لہ، فعل اپنے فاعل، مفعول بہ اور مفعول لہ سے مل کر جملہ فعلیہ
انشائیہ ہوا ـــ نحن نرزقہم و ایاکم (ہم انہیں اور تمہیں بھی روزی دیتے ہیں) نحن
ضمیر جمع متکلم کی مرفوع منفصل مبتدا، نرزق فعل مضارع، فاعل ھم ضمیر معطوف علیہ واؤ
حرف عطف ایاکم معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر مفعول بہ، فعل اپنے فاعل اور مفعول
بہ سے مل کر جملہ فعلیہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا ـــ واعلموا ان اللہ شدید العقاب
(اور تم جان لو کہ بے شک اللہ تعالیٰ سخت عذاب والا ہے) واؤ عاطفہ اعلموا فعل امر حاضر، فاعل
انّ حرف مشبہ بالفعل موصول حرفی لفظ جلالت اس کا اسم شدید العقاب مرکب اضافی ہو کر خبر
حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر صلہ، موصول حرفی اپنے صلہ سے مل کر بتاویل
مفرد ہو کر مفعول بہ، فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا ـــ یا ایہا النبی
حرّض المؤمنین علی القتال (اے نبی آپ مومنوں کو جنگ کیلئے آمادہ کیجئے) یا
حرف ندا قائم مقام ادعو، ادعو فعل مضارع کا، ادعو فعل مضارع، فاعل ای موصوف ھا
برائے تنبیہ النبی صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مفعول بہ منادیٰ، فعل اپنے فاعل
اور مفعول بہ منادیٰ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا ـــ حرّض فعل امر حاضر، فاعل
المؤمنین مفعول بہ علی القتال جار مجرور ہو کر ظرف لغو، فعل اپنے فاعل، مفعول بہ اور
ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا ـــ ان اللہ بکل شیءٍ علیمٌ ـــ (بیشک
اللہ تعالیٰ ہر چیز کا جاننے والا ہے) انّ حرف مشبہ بالفعل کلمۂ جلالت اس کا اسم ب حرف
جار کل شیءٍ مرکب اضافی ہو کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو مقدم ہوا علیم کا، علیمٌ صفت
مشبہ بافاعل اور ظرف لغو مقدم سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم و خبر سے
مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا لہم مغفرة و رزق کریمٌ ـ (انکے لیئے بخشش اور اچھا رزق ہے)

لهما جار مجرور ہو کر ظرف مستقر ہوا ثابتۃ کا۔ ثابتۃ اسم فاعل اسمیں ھی کی ضمیر پوشیدہ فاعل۔ اسم فاعل اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر مقدم مغفرۃ معطوف علیہ واؤ حرف عطف رزق معطوف۔ کریم صفت مشبہ اسمیں ھو کی ضمیر پوشیدہ فاعل صفت مشبہ اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر مبتدا مؤخر۔ مبتدائے مؤخر اپنی خبر مقدم سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — انّ اللہ لا یظلم الناس شیئاً (بے شک اللہ تعالیٰ لوگوں پر کچھ ظلم نہیں کرتا ہے) انّ حرف مشبہ بفعل لفظ جلالت اس کا اسم لا یظلم فعل مضارع منفی با فاعل الناس مفعول بہ اول شیئاً مفعول بہ ثانی فعل اپنے فاعل اور دونوں مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، حرف مشبہ بفعل اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — ولکن الناس انفسھم یظلمون (اور لیکن خود ہی لوگ ظلم کرتے ہیں) واؤ عاطفہ لکن حرف مشبہ بفعل الناس موکد انفسھم تاکید، موکد اپنی تاکید سے مل کر اسم یظلمون فعل مضارع با فاعل، فعل اپنے فاعل سے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، حرف مشبہ بفعل اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — یُخرِجُ الحیَّ مِنَ المیّتِ وَ یُخرِجُ المیّتَ مِنَ الحیِّ و یحی الارض بعد موتھا (وہ نکالتا ہے زندہ کو مردہ سے اور نکالتا ہے مردہ کو زندہ سے اور زمین کو زندہ فرماتا ہے اس کے مرنے کے بعد) یخرج فعل مضارع معروف واحد مذکر غائب اسمیں ھو کی ضمیر پوشیدہ اس کا فاعل الحی مفعول بہ من المیت جار مجرور ہو کر ظرف لغو، فعل اپنے فاعل مفعول بہ اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر معطوف علیہ واؤ حرف عطف یخرج فعل مضارع با فاعل المیت مفعول بہ من الحی جار مجرور ہو کر ظرف لغو فعل اپنے فاعل، مفعول بہ اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر معطوف واؤ حرف عطف۔ یحی فعل مضارع با فاعل الارض مفعول بہ بعد مضاف موت مضاف الیہ مضاف ھا ضمیر مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے ملکر پھر مضاف الیہ ہوا بعد مضاف کا، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مفعول فیہ، فعل اپنے فاعل، مفعول بہ اور مفعول فیہ سے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر معطوف، معطوف علیہ اپنے دونوں معطوف سے مل کر جملہ فعلیہ معطوفہ ہوا — وکذالک تخرجون (اور ایسے ہی تم نکالے جاؤ گے) واؤ عاطفہ ک حرف جار برائے تشبیہ ذالک اسم اشارہ مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو مقدم تخرجون فعل مضارع مجہول جمع مذکر حاضر واؤ ضمیر متصل بارز نائب فاعل فعل مجہول اپنے نائب فاعل اور ظرف لغو مقدم سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا —



## (اضافتِ مِنیہ، لامیہ اور ظرفیہ کا استعمال)

الخاتمُ (انگوٹھی) جمع خواتم، خُتُم — الذھب (سونا) جمع ذھوب، اذھاب — الفضۃُ (چاندی) الحدید (لوہا) جمع احدائد، حدائد — البلدۃ (شہر) جمع بلد، بلاد — الصین (چین) القرطُ (کان کی بالی) جمع اقراط، قراط، قروط — السوار (کنگن) جمع اسورۃ، اساورۃ، سُوْر، سؤور — الخلخال (پازیب) جمع خلاخل — الشُعبۃُ (شاخ، حصہ، ٹکڑا) جمع شُعَب — السیّدُ (سردار) جمع سیائد، اسیاد، سادۃ (السید، عند المسلمین فاطمہ زہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی اولاد اور ان کی نسل سے جو لوگ ہوں) قرأتُ فی الثالث من شوال (میں نے تین شوال کو پڑھا) قرأتُ فعل ماضی معروف با فاعل فی حرف جار الثالث صفت التاریخ یا الیوم مقدر یعنی التاریخ یا الیوم موصوف، موصوف اپنی صفت سے مل کر ذوالحال من شوال جار مجرور ہو کر ظرف مستقر ہوا ثابتاً یا ثابتاً اسم فاعل اسمیں ھو کی ضمیر پوشیدہ فاعل اسم فاعل اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر حال، ذوالحال اپنے حال سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو، فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا — الحیاءُ شعبۃٌ من الایمان (حیا ایمان کا ایک حصہ ہے) الحیاء مبتدا، شعبۃ موصوف من الایمان جار مجرور ہو کر ظرف مستقر ہوا کائنۃ کا، کائنۃ اسم فاعل اسمیں ھی کی ضمیر پوشیدہ فاعل اسم فاعل اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — أخٌ لزیدٍ ثریٌّ (زید کا بھائی مالدار ہے) أخ موصوف لزید جار مجرور ہو کر ظرف مستقر ہوا ثابتٌ کا، ثابتٌ بترکیب سابق صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مبتدا، ثریٌّ خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — تلوتُ جزءاً من القرآن (میں نے قرآن کا ایک پارہ تلاوت کیا) تلوتُ فعل ماضی با فاعل جزءاً موصوف من القرآن جار مجرور ہو کر ظرف مستقر ہوا ثابتاً یا کائناً کا، ثابتاً بترکیب سابق صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مفعول بہ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا — زیدٌ درس البابین من گلستان (زید نے گلستان کا دو باب پڑھا) زید مبتدا، درس فعل ماضی با فاعل البابین ذوالحال من گلستان جار مجرور ہو کر ظرف مستقر ہوا ثابتین یا کائنین کا، ثابتین اسم فاعل تثنیہ اسمیں ھما کی ضمیر فاعل، اسم فاعل اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ

ہو کر حال ذوالحال اپنے حال سے مل کر مفعول بہ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ
فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا ـــ اشتری خاتما من
الذهب (میں سونے کی ایک انگوٹھی خرید رہا ہوں) اشتری فعل مضارع معروف با فاعل
خاتما موصوف من الذهب جار مجرور ہو کر ظرف مستقر ہوا ثابتا کا ثابتا اسم فاعل با
فاعل اسم فاعل اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر صفت، موصوف
اپنی صفت سے مل کر مفعول بہ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا ـــ هل عندك
سيف من الحديد (کیا تیرے پاس لوہے کی کوئی تلوار ہے) هل حرف استفہام عندك ترکیب
اضافی مفعول فیہ ہوا موجود کا موجود اسم مفعول اس میں هو کی ضمیر پوشیدہ نائب فاعل اسم مفعول
اپنے نائب فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر مقدم سيف موصوف من الحديد جار
مجرور ہو کر حسب ترکیب سابق صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مبتدائے مؤخر، مبتدا مؤخر اپنی خبر مقدم سے
مل کر جملہ اسمیہ انشائیہ ہوا ـــ عند هندة سواران من الذهب (ہندہ کے پاس سونے کا
ایک کنگن ہے) عند هندة ترکیب اضافی مفعول فیہ موجود کا موجود ترکیب سابق خبر مقدم
سواران موصوف من الذهب جار مجرور ہو کر حسب ترکیب سابق صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مبتدا
مؤخر، مبتدا مؤخر اپنی خبر مقدم سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا ـــ يخطب الولدان بدار العلوم
(دارالعلوم کے لڑکے تقریر کرتے ہیں) يخطب فعل مضارع معروف واحد مذکر غائب ضمیر سے
خالی الولدان ذوالحال ب حرف جار دار العلوم مجرور جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر
ہوا ثابتين کا ثابتين اسم فاعل اس میں هما کی ضمیر پوشیدہ فاعل اسم فاعل اپنے فاعل اور
ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر حال ذوالحال اپنے حال سے مل کر فاعل فعل اپنے فاعل سے
مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا ـــ ذهب المصارعون في الهند الى الصين (ہندوستان
کے پہلوان چین گئے) ذهب فعل ماضی معروف واحد مذکر غائب ضمیر سے خالی المصارعون
ذوالحال في الهند جار مجرور ظرف مستقر ثابتين کا ثابتين ترکیب سابق حال ذوالحال
اپنے حال سے مل کر فاعل الى الصين جار مجرور ہو کر ظرف لغو فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے
مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا ـــ الرجلان في البلد اكلا (شہر کے دو مردوں نے کھایا)
الرجلان ذوالحال في البلد جار مجرور ہو کر ظرف مستقر ہوا ثابتين کا ثابتين اسم فاعل
اس میں هما کی ضمیر پوشیدہ فاعل اسم فاعل اپنے فاعل اور ظرف مستقر سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر
حال ذوالحال اپنے حال سے مل کر مبتدا، اكلا فعل ماضی معروف تثنیہ مذکر غائب الف ضمیر متصل



مرفوع بارز فاعل فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر،
مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا ـــ سرق احد قرطا من الفضة (کسی نے
چاندی کا آویزہ چرا لیا) سرق فعل ماضی معروف واحد مذکر غائب ضمیر سے خالی احد فاعل قرطا
موصوف من الفضة جار مجرور ہو کر حسب ترکیب سابق صفت موصوف اپنی صفت سے مل کر مفعول بہ
فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا ـــ ما ذهب كثير من الطلبة
(اکثر طلبہ نہیں گئے) ما ذهب فعل ماضی منفی معروف واحد مذکر غائب ضمیر سے خالی كثير
موصوف من الطلبة جار مجرور ہو کر حسب ترکیب سابق صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر فاعل
فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا ـــ لما دخلت المدرسة لاهل السنة
رأيت الطلبة وهم قارئون (جب میں اہلسنت کے مدرسہ میں داخل ہوا تو میں نے طلبہ
کو پڑھتے ہوئے دیکھا) لما حرف شرط دخلت فعل ماضی معروف با فاعل المدرسة ذوالحال
لاهل السنة جار مجرور سے مل کر حسب ترکیب سابق حال ذوالحال اپنے حال سے مل کر مفعول فیہ فعل اپنے
فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر شرط رأيت فعل ماضی معروف با فاعل الطلبة ذوالحال واو
حالیہ هم ضمیر مبتدا، قارئون اسم فاعل با فاعل اسم فاعل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ
ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر حال ذوالحال اپنے حال سے مل کر مفعول بہ فعل
اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جزا، شرط اپنی جزا سے مل کر جملہ فعلیہ شرطیہ ہوا ـــ
زيد باع خلخالا من الفضة (زید نے چاندی کا ایک پازیب بیچا) زيد مبتدا،
باع فعل ماضی معروف واحد مذکر غائب اس میں هو کی ضمیر پوشیدہ فاعل خلخالا موصوف
من الفضة جار مجرور ہو کر حسب ترکیب سابق صفت موصوف اپنی صفت سے مل کر مفعول بہ فعل اپنے
فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا ـــ
العلماء يطالعون الدولة المكية للامام احمد رضا (علماء امام احمد رضا کی
دولت مکیہ کا مطالعہ کرتے ہیں) العلماء مبتدا، يطالعون فعل مضارع با فاعل الدولة
المكية ذوالحال للامام احمد رضا جار مجرور ہو کر حسب ترکیب سابق حال ذوالحال اپنے حال سے مل کر مفعول
بہ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ
خبریہ ہوا ـــ سيدنا عبد القادر الجيلاني شيخ للمشائخ (سیدنا عبد القادر جیلانی
بزرگوں کے بزرگ ہیں) سيدنا مرکب اضافی ہو کر مبدل منہ عبد القادر موصوف الجيلاني
اسم منسوب بترکیب سابق صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر بدل، مبدل منہ اپنے بدل سے

مل کر مبتدا، شیخ موصوف للتاجر جار مجرور ہوکر قائم مقام صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا ــــ جاء اب لخالد ھٰھُنا (خالد کا باپ یہاں آیا) جاء فعل ماضی معروف واحد مذکر غائب ضمیر سے خالی اب موصوف لخالد جار مجرور سے مل کر قائم مقام صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر فاعل ھٰھنا میں ھا برائے تنبیہ ھُنا مفعول فیہ فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا ــــ بہار شریعت لصدر الشریعۃ امجد علی فی المسائل الدینیۃ (صدر الشریعہ کی بہار شریعت دینی مسائل کے بیان میں ہے) بہار شریعت موصوف ل حرف جار صدر الشریعۃ مبدل منہ امجد علی بدل مُبدل منہ اپنے بدل سے مل کر مجرور جار اپنے مجرور سے مل کر قائم مقام صفت موصوف اپنی صفت سے مل کر مبتدا، فی حرف جار المسائل الدینیۃ بترکیب توصیفی مجرور جار اپنے مجرور سے مل کر قائم مقام خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا اِنّی اقرأ الکافیۃ للعلامۃ ابن الحاجب (بے شک میں علامہ ابن حاجب کی کافیہ پڑھ رہا ہوں) اِنّ حرف مشبہ بالفعل ی ضمیر اس کا اسم اقرأ فعل مضارع بافاعل الکافیۃ ذوالحال ل حرف جار علامہ مبدل منہ ابن الحاجب بترکیب اضافی بدل مبدل منہ اپنے بدل سے مل کر مجرور جار اپنے مجرور سے قائم مقام حال ذوالحال اپنے حال سے مل کر مفعول بہ، فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر، حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا ــــ ھل قرأت خزائن العرفان لصدر الافاضل نعیم الدین (کیا تو نے صدر الافاضل نعیم الدین کی خزائن العرفان کو پڑھا) ھل حرف استفہام قرأت فعل ماضی معروف بافاعل خزائن العرفان موصوف ل حرف جار صدر الافاضل مبدل منہ نعیم الدین بدل مبدل منہ اپنے بدل سے مل کر مجرور جار اپنے مجرور سے مل کر قائم مقام صفت موصوف اپنی صفت سے مل کر مفعول بہ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا ــــ وصلنی الکتابان لبکر (بکر کی دو کتابیں میرے پاس پہونچیں) وصل فعل ماضی معروف واحد مذکر غائب ضمیر سے خالی ن وقایہ کی ی مفعول بہ الکتابان ذوالحال لبکر جار مجرور ہوکر قائم مقام حال ذوالحال اپنے حال سے مل کر فاعل، فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا خاتم الفضۃ لعمرو جدید (عمرو کی چاندی کی انگوٹھی نئی ہے) خاتم الفضۃ بترکیب اضافی ہوکر ذوالحال لعمرو جار مجرور ہوکر قائم مقام حال ذوالحال اپنے حال سے مل کر مبتدا جدید خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا ــــ اقرأتم شیئا من القرآن (کیا تم کو کچھ



قرآن پڑھا ہوا ہے) اقرأتم فعل مضارع معروف بافاعل کم ضمیر مفعول بہ اول شیئا موصوف من القرآن جار مجرور سے مل کر قائم مقام صفت موصوف اپنی صفت سے مل کر مفعول بہ دوم فعل اپنے فاعل اور دونوں مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا ــــ قرأت الجزء الاول من فیض الادب (میں نے فیض الادب کا پہلا حصہ پڑھا) قرأت فعل ماضی معروف بافاعل الجزء الاول بترکیب توصیفی ذوالحال من فیض الادب جار مجرور ہوکر قائم مقام حال ذوالحال اپنے حال سے مل کر مفعول بہ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا ــــ انی آکل شیئا من الطعام (بے شک میں کچھ کھانا کھاؤں گا) انّ حرف مشبہ بالفعل ی ضمیر اس کا اسم آکل فعل مضارع بافاعل شیئا موصوف من الطعام جار مجرور ہوکر قائم مقام صفت موصوف اپنی صفت سے مل کر مفعول بہ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر، حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا ــــ الغُصنُ الطویل للشجرۃ مخضرّ (درخت کی لمبی ڈال ہری ہے) الغصن الطویل بترکیب توصیفی ذوالحال للشجرۃ جار مجرور ہوکر قائم مقام حال ذوالحال اپنے حال سے مل کر مبتدا، مخضرّ اسم مفعول با نائب فاعل اسم مفعول اپنے نائب فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہوکر خبر مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا ــــ ابیع المال لزید (میں زید کا مال بیچتا ہوں) ابیع فعل مضارع معروف بافاعل المال ذوالحال لزید جار مجرور ہوکر قائم مقام حال ذوالحال اپنے حال سے مل کر مفعول بہ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا ــــ عندی قائمۃ للکتب (میرے پاس کتابوں کی فہرست ہے) عندی بترکیب اضافی مفعول فیہ ہوا ثابتۃ کا ثابتۃ بترکیب سابق خبر مقدم قائمۃ موصوف للکتب جار مجرور ہوکر قائم مقام صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مبتدائے موخر، مبتدائے موخر اپنی خبر مقدم سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا ــــ

# (ترجمۃ الاردویۃ بالعربیۃ)

المولوی ابوبکر اقرأ بابا من غلستان ـ من عندہ السوار الجدید من الفضۃ ـ قد رأیت الخلخال العتیق لھٰذہ الصبیۃ ـ الرجلان فی البلدۃ یخطبان الیوم ـ المصارعان فی باکستان رکبا السیارۃ ـ بیع زید شیئا من الفضۃ ـ قد طالعت الکتب للامام احمد رضا ـ من ارسل قائمۃ للکتب ـ سلمت علی کثیر من العلماء ـ لخالد حاجۃ الی

خاتم جديد من الفضة — هند بكر قرط من الذهب — ابن زيد خالد يقرء في المدرسة لاهل السنة —

## (قرآنی جملوں کا اردو میں ترجمہ)

الحبل (رسی) جمع حبال واحبل وحبول واحبال — التقطیع (ٹکڑے ٹکڑے کرنا) مصدر باب تفعیل — المقامع (گرز، ہتھوڑا) واحد المقمعة — الجید (گلا، گردن) جمع اجیاد، جیود — الطیر (پرند) الطیر طائر کی جمع ہے اور کبھی واحد پر بھی بولا جاتا ہے — الاربعة (چار) المسد (کھجور کی چھال، مضبوط بٹی ہوئی رسی، لوہے کا دھرا) جمع مساد، امساد — الاخذ (لینا پکڑنا) مصدر باب نصر — اللقاء (ملنا، ملاقات کرنا، پانا، دیکھنا، استقبال کرنا) مصدر باب سمع — الکفر (انکار کرنا) مصدر باب نصر — الدرک (طبقہ) الاسفل (سب سے نیچے) اسم تفضیل باب نصر، سمع جمع اسافل — الامطار (برسانا) مصدر باب افعال — الاسقاط (گرانا) مصدر باب افعال — الحجارة (پتھر) واحد حجر — السجیل (کنکر) السماء (آسمان، ہر وہ چیز جو تم سے اوپر ہو، گھوڑے کی پیٹھ، ہر چیز کی چھت، بارش، بادل، گھاس، نیکوں کی روحوں کے رہنے کی جگہ) جمع سماوات، سموات، سمی، اسمیة — الجعل (بنانا) مصدر باب فتح — الکسف (ٹکڑے) واحد کسفة — الظہیر (مددگار) العرضة (نشانہ، ہمت، قوت، کشتی لڑنے کا داؤ، ارادہ) الایمان (قسمیں) واحد یمین — التلاوة (پڑھنا) مصدر باب نصر — الرضوان (رضا، خوشی) الثیاب (کپڑے) واحد ثوب —

ولهم مقامع من حديد (اور ان لوگوں کے لئے لوہے کے ہتھوڑے ہیں) واؤ عاطفہ یا مستانفہ لھم جار مجرور ہو کر ظرف مستقر ہوا کائن کا، کائن بترکیب سابق خبر مقدم مقامع موصوف من حدید جار مجرور ہو کر ظرف مستقر ہوا ثابت کے، ثابت بترکیب سابق صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مبتدائے مؤخر، مبتدائے مؤخر اپنی خبر مقدم سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — في جيدها حبل من مسد (اس کے گردن میں کھجور کی چھال کی رسی ہے) فی حرف جار جیدھا بترکیب اضافی مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا کائن کا، کائن بترکیب سابق خبر مقدم، حبل موصوف من مسد جار مجرور ہو کر قائم مقام صفت موصوف، موصوف اپنی صفت سے مل کر مبتدائے مؤخر، مبتدائے مؤخر اپنی خبر مقدم سے



مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — فخذ اربعة من الطير (پس آپ چار پرندے لیجئے) فا عاطفہ خذ فعل امر حاضر معروف با فاعل اربعة موصوف من الطير جار مجرور ہو کر قائم مقام صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مفعول بہ، فعل اپنے فاعل و مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا — وان كثيرا من الناس بلقاءئ ربهم لكفرون (اور بے شک اکثر لوگ اپنے رب کی ملاقات کا انکار کرتے ہیں) واؤ عاطفہ ان حرف مشبہ بالفعل کثیرا موصوف من الناس جار مجرور ہو کر قائم مقام صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر اسم، ب حرف جار لقاء مضاف رب مضاف الیہ مضاف ھم ضمیر مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مضاف الیہ ہوا لقاء مضاف کا، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو مقدم ہوا کفرون کا، لام مفتوح برائے تاکید کفرون اسم فاعل اسمیں ھم کی ضمیر پوشیدہ فاعل، اسم فاعل اپنے فاعل اور ظرف لغو مقدم سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — ان المنفقين في الدرك الاسفل من النار (بے شک منافق لوگ جہنم کے سب سے نیچے طبقہ میں ہوں گے) ان حرف مشبہ بالفعل المنفقین اس کا اسم فی حرف جار الدرک الاسفل بترکیب توصیفی ذوالحال من النار جار مجرور ہو کر قائم مقام حال، ذوالحال اپنے حال سے مل کر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر قائم مقام خبر، حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — وقال موسى يفرعون اني رسول من رب العلمين (اور فرمایا موسی علیہ السلام نے اے فرعون میں سارے عالم کے رب کا رسول ہوں) قال فعل ماضی معروف واحد مذکر غائب ضمیر سے خالی موسی فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا — یا حرف ندا قائم مقام ادعو، ادعو فعل مضارع با فاعل فرعون مفعول بہ منادی، فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ منادی سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا — ان حرف مشبہ بالفعل ی ضمیر اس کا اسم رسول موصوف من حرف جار رب العلمین بترکیب اضافی مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر قائم مقام صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر خبر، حرف مشبہ بالفعل اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — وامطرنا عليهم حجارة من سجيل (اور ہم نے ان پر کنکر کے پتھر برسائے) واؤ عاطفہ امطرنا فعل ماضی معروف با فاعل علیھم جار مجرور ہو کر ظرف لغو حجارة موصوف من سجیل جار مجرور ہو کر قائم مقام صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مفعول بہ، فعل اپنے فاعل، مفعول بہ اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا — فاسقط علينا كسفا من السماء ان كنت من الصدقين (پس آپ ہمارے

اور آسمان کے ٹکڑے گرا دیجئے اگر آپ سچے ہیں) فاَسْقِطْ ف جزائیہ اَسْقِطْ فعل امر حاضر معروف بافاعل عَلَیْنَا جار مجرور ہو کر ظرف لغو کِسَفًا موصوف مِنَ السَّمَآءِ جار مجرور ہو کر قائم مقام صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مفعول بہ فعل اپنے فاعل ظرف لغو اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہو کر جزائے مقدم اِنْ حرف شرط کُنْتَ فعل ناقص تَ ضمیر بارز اس کا اسم مِنَ الصّٰدِقِیْنَ جار مجرور ہو کر قائم مقام خبر فعل ناقص اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر شرط مؤخر شرط مؤخر اپنی جزائے مقدم سے مل کر جملہ فعلیہ شرطیہ ہوا — فَلَا تَكُوْنَنَّ ظَهِيْرًا لِّلْكٰفِرِيْنَ (پس تم کافروں کے مددگار ہرگز مت بنو) فا عاطفہ لَا تَكُوْنَنَّ فعل نہی حاضر بانون ثقیلہ اسمیں اَنْتَ کی ضمیر پوشیدہ اسم نَ مشدد برائے تاکید ظَهِيْرًا موصوف لِلْكٰفِرِيْنَ جار مجرور ہو کر ظرف مستقر ثابت کا ثابتًا بترکیب سابق صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر خبر، فعل ناقص اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا — وَلَا تَجْعَلُوا اللّٰهَ عُرْضَةً لِّاَيْمَانِكُمْ (اور تم اللہ تعالیٰ کو اپنے قسموں کا نشانہ نہ بناؤ) واؤ عاطفہ لَا تَجْعَلُوْا فعل نہی حاضر بافاعل کلمہ جلالت مفعول بہ اول عُرْضَةً موصوف لِ حرف جار اَیْمَانِکُمْ بترکیب اضافی مجرور جار اپنے مجرور سے مل کر قائم مقام صفت موصوف اپنی صفت سے مل کر مفعول بہ ثانی فعل اپنے فاعل اور دونوں مفعول سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا — وَرِضْوَانٌ مِّنَ اللّٰهِ اَكْبَرُ (اور اللہ تعالیٰ کی خوشی بڑی ہے) واؤ عاطفہ رِضْوَانٌ موصوف مِنْ حرف جار کلمہ جلالت مجرور جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا ثابتٌ کا ثابتٌ بترکیب سابق صفت موصوف اپنی صفت سے مل کر مبتداء اَكْبَرُ اسم تفضیل بافاعل اسم تفضیل اپنے فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — وَاِنَّ كَثِيْرًا مِّنَ النَّاسِ عَنْ اٰيٰتِنَا لَغٰفِلُوْنَ (اور بے شک اکثر لوگ ہماری نشانیوں سے غافل ہیں) واؤ عاطفہ اِنَّ حرف مشبہ بفعل كَثِيْرًا موصوف مِنَ النَّاسِ جار مجرور ہو کر قائم مقام صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر اسم عَنْ حرف جار اٰیٰتِ مضاف نَا ضمیر مضاف الیہ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مجرور جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو مقدم ہوا غافلون کا لام مفتوحہ برائے تاکید غَافِلُوْنَ اسم فاعل اسم فاعل اپنے فاعل اور ظرف لغو مقدم سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر، حرف مشبہ بفعل اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — اِجْتَنِبُوْا كَثِيْرًا مِّنَ الظَّنِّ (زیادہ گمان سے بچو) اِجْتَنِبُوْا فعل امر بافاعل كَثِيْرًا موصوف مِنَ الظَّنِّ جار مجرور ہو کر قائم مقام صفت،



موصوف اپنی صفت سے مل کر مفعول بہ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا — قُطِّعَتْ لَهُمْ ثِيَابٌ مِّنَ النَّارِ (ان لوگوں کے لئے جہنم کے کپڑے بونتے گئے) قُطِّعَتْ فعل ماضی مجہول واحد مؤنث غائب صیغہ ہے لَهُمْ جار مجرور ہو کر ظرف لغو ثِيَابٌ موصوف مِنَ النَّارِ جار مجرور ہو کر قائم مقام صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر نائب فاعل فعل مجہول اپنے نائب فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا — قَالَ هٰذَا رَحْمَةٌ مِّنْ رَّبِّيْ (اس نے کہا یہ میرے رب کی رحمت ہے) قَالَ ماضی بافاعل هٰذَا مبتداء رَحْمَةٌ موصوف مِنْ حرف جار رَبِّيْ بترکیب اضافی مجرور جار اپنے مجرور سے مل کر قائم مقام صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر خبر، مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر مقولہ فعل اپنے فاعل اور مقولہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا —

## (استعمالِ فعل بنفسہ وبواسطہ صلات)

ضَرَبْتُ الْخَاتَمَ عَلَى الْفَتَاوٰى (میں نے فتاوی پر مہر لگائی) ضَرَبْتُ فعل ماضی معروف بافاعل اَلْخَاتَمَ مفعول بہ عَلَى الْفَتَاوٰى جار مجرور ہو کر ظرف لغو، فعل اپنے فاعل، مفعول بہ اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا — زَيْدٌ يَضْرِبُ فِى الْبُحَيْرَةِ (زید جھیل میں تیرتا ہے) زَیْدٌ مبتداء یَضْرِبُ فعل مضارع معروف اسمیں ھُوَ کی ضمیر پوشیدہ فاعل فِى الْبُحَيْرَةِ جار مجرور ہو کر ظرف لغو فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا — لَا تَضْرِبْ اَحَدًا (کسی کو مت مار) لَا تَضْرِبْ فعل نہی حاضر معروف واحد مذکر حاضر اسمیں اَنْتَ کی ضمیر پوشیدہ فاعل اَحَدًا مفعول بہ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا — اَلنَّاسُ يَضْرِبُوْنَ فِى الْاَرْضِ (لوگ زمین پر چلتے ہیں) اَلنَّاسُ مبتداء یَضْرِبُوْنَ فعل مضارع معروف جمع مذکر غائب بافاعل فِى الْاَرْضِ جار مجرور ہو کر ظرف لغو فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، مبتداء اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔ نَضْرِبُ الْاَمْثَالَ (ہم مثال کو بیان کرتے ہیں) نَضْرِبُ فعل مضارع بافاعل اَلْاَمْثَالَ مفعول بہ فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا — زَيْدٌ يَخْتَلِفُ اِلَى اِلَيْهِ (زید میرے پاس آتا جاتا ہے) (اس قسم کی ترکیب گذر چکی ہے) اَلزُّعَمَاءُ يَخْتَلِفُوْنَ فِىْ هٰذَا الْاَمْرِ (لیڈران اس معاملہ میں اختلاف کرتے ہیں) اَلزُّعَمَاءُ مبتداء یَخْتَلِفُوْنَ فعل مضارع بافاعل فِیْ حرف جار هٰذَا موصوف اَلْاَمْرِ صفت، موصوف اپنی صفت سے مل کر مجرور جار اپنے مجرور سے

مل کر ظرف لغو فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے
مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا ___ هُمْ سَلَّمُوْا عَلَيَّ (ان لوگوں نے مجھے سلام کیا) هم ضمیر مبتدا،
سلّموا فعل ماضی با فاعل علیّ جار مجرور ہو کر ظرف لغو، فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ
خبریہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا ___ سلّمت الکتاب الی زید
(میں نے کتاب زید کو سپرد کیا) اس قسم کی ترکیب گذر چکی ہے) لم رغبت عنی (تو نے
مجھ سے کیوں روگردانی کی) یہ ترکیب بھی گذر چکی ہے ___ والی ربک فارغب (اور تو اپنے
رب کی جانب مائل ہوجا) واؤ عاطفہ الی حرف جار ربک بترکیب اضافی مجرور، جار اپنے مجرور
سے مل کر ظرف لغو مقدم ہوا، ف جزائیہ ارغب فعل امر حاضر معروف با فاعل
فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو مقدم سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہو کر معطوف، جملہ فانصب معطوف علیہ اپنے
معطوف سے مل کر جزا ___ انی اسلم دلیل المسئلة (بے شک میں مسئلہ کی دلیل مانتا ہوں)
انّ حرف مشبہ بالفعل ی ضمیر اس کا اسم اسلم فعل مضارع با فاعل دلیل المسئلة بترکیب
اضافی مفعول بہ، فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، حرف مشبہ بالفعل اپنے
اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا ___ دفعت الی بکرٍ اجرته (میں نے بکر کو اس کی مزدوری
دی) دفعت فعل ماضی با فاعل الی بکرٍ جار مجرور ہو کر ظرف لغو اجرته بترکیب اضافی مفعول
بہ، فعل اپنے فاعل، ظرف لغو اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا ___ ضربت الاغصان
الی الارض (میں نے ڈالیوں کو زمین کی طرف جھکا دیا) اس قسم کی ترکیب گذر چکی ہے ___ یضربنی
البرد (مجھے ٹھنڈی لگ رہی ہے) یضرب فعل مضارع معروف ن وقایہ کی ی مفعول بہ
البرد فاعل، فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا ___ دفع العلماء عن
الاسلام (علماء نے اسلام کی حفاظت کی) ترکیب گذر چکی ___ دفع بکرٌ زیدًا (بکر نے
زید کو ہٹایا) السائل دعا علی البخیل (سائل نے بخیل کو بد دعا دی) دعوت لزیدٍ (میں
نے زید کے لئے دعا کی) دعانی خالد الی الطعام (مجھے خالد نے کھانے کی دعوت دی) ان سب
جملوں کی ترکیب گذر چکی ہے) دعا زید کافرًا الی الاسلام فاسلم (زید نے ایک کافر کو اسلام
کی طرف بلایا تو وہ اسلام لے آیا) دعا فعل ماضی معروف زید فاعل کافرًا مفعول بہ الی الاسلام
جار مجرور ہو کر ظرف لغو، فعل اپنے فاعل، مفعول بہ اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا ___ فاء برائے
سببیت اسلم فعل ماضی با فاعل فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا ___ انی ادعو بکرًا
(بے شک میں بکر کو بلاتا ہوں) انّ حرف مشبہ بالفعل ی ضمیر اس کا اسم ادعو فعل مضارع با



فاعل بکرًا مفعول بہ، فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، حرف
مشبہ بالفعل اپنے اسم و خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا ___ ادفع بالماء (تو پانی سے ہٹا) ادفع
فعل امر حاضر با فاعل بالماء جار مجرور ہو کر ظرف لغو، فعل اپنے فاعل اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ
انشائیہ ہوا ___ اتوضّأ (میں وضو کر رہا ہوں) اتوضّأ فعل مضارع معروف با فاعل، فعل اپنے فاعل
سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا ___ یسئلونک عن الاهلة (لوگ آپ سے نئے چاند کے بارے میں
پوچھتے ہیں) یسئلون فعل مضارع با فاعل ک ضمیر مفعول بہ عن الاهلة جار مجرور ہو کر ظرف
لغو، فعل اپنے فاعل، مفعول بہ اور ظرف لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا ___ سئلنی زید کتابًا
(زید نے مجھ سے ایک کتاب مانگی) یتردد خالد الی عمرو (خالد عمرو کے پاس بار بار آتا
ہے) ترددت فی الصلوة (میں نے شک کیا نماز میں) انی اصلی بالجماعة (بے شک میں
جماعت سے نماز پڑھتا ہوں) زید صلّی علی النبی (صلی اللہ علیہ وسلم) زید نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر درود
پڑھا) زید کفّر خالدًا (زید نے خالد کو کافر کہا) لا اصلی علی مرتد (میں کسی مرتد
کی نماز جنازہ نہیں پڑھتا ہوں) کفّر عمرو عن یمینه (عمرو نے اپنے قسم کا کفارہ ادا کیا) ان اللّٰہ
یکفر سیئة المؤمن (بے شک اللہ تعالیٰ مومن کے گناہوں کو مٹاتا ہے) ان سب جملوں کی ترکیب
گذر چکی ہے) ___ الرجل المتدین یدفع عن مذهبه (دیندار مرد اپنے مذہب کی حفاظت
کرتا ہے) الرجل المتدین بترکیب توصیفی مبتدا، یدفع فعل مضارع با فاعل عن
حرف جار مذهبه بترکیب اضافی مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف لغو، فعل اپنے فاعل اور ظرف
لغو سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا ___ ربّ المنزل ههنا
(گھر کا مالک یہاں ہے) ربّ المنزل بترکیب اضافی مبتدا، ها برائے تنبیہ هنا مفعول فیہ ثابتٌ
کا، ثابت اسم فاعل اس میں هو کی ضمیر پوشیدہ فاعل، اسم فاعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر شبہ
جملہ اسمیہ ہو کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا ___

## ( اردو کی تعریب )

اُختلفُ الی زید ـ لا تسلّمنّ علی مرتد ـ خالدٌ سلّمه شرطُ المناظرة
قد اختلفتُ فی هٰذه المسئلة ـ ادفع التروبیة الی ربّ الفندق
ما سلّمت التروبیة الی ادفع عن دینی ـ ادفعوا بکرًا من هٰهنا ___
زیدٌ دعا بالقلم ـ السائل یدعو لک ـ دعی الیتیم علی زید ـ قد

دس منٹ ہو چکے ہیں ـ میں گمان کرتا ہوں کہ وہ (درست) آگے ہے ـ (میرے خیال میں آگے ہے)۔
کیا تجھے اپنی گھڑی پر بھروسہ ہے ؟ ہاں اسلئے کہ وہ ہمیشہ رائٹ ٹائم چلتی ہے ـ اسے تمہیں جلدی کرنا
ضروری ہے ـ اے احمد ! تیری گھڑی کا کیا حال ہے ؟ اس کے بارے میں مجھ سے نہ پوچھو ـ وہ آج
اچانک بند ہو گئی ـ شاید تو نے اسے چابی نہیں دی ـ نہیں لیکن وہ الارم والی تھی ـ اے علی !
تیری گھڑی کیسی چیز ہے ؟ میری گھڑی (سلور) کی ہے ـ کیا تم نے اس میں تینوں سوئیاں دیکھی ہیں ـ پہلی
سوئی تو وہ سکنڈ کو بتاتی ہے ـ اور دوسری سوئی منٹ بتاتی ہے اور تیسری سوئی گھنٹہ بتاتی ہے۔
اے سعید ! آج تو کہاں جا رہا ہے ؟ میں دارالعلوم فیض الرسول جا رہا ہوں ـ یہاں سے اس کی مسافت
کتنی ہے ؟ دو میل ـ تم کون سی کتابیں پڑھتے ہو ؟ میں ہدایۃ النحو، مرقات، علم الصیغہ اور کتاب التعلیل
پڑھتا ہوں ـ کس کے پاس پڑھتے ہو ؟ ـ مولانا ضیاء الدین کے پاس ـ اسباق کب سے شروع
ہوتے ہیں ؟ صبح آٹھ بجے سے ـ کب تک جاری رہتے ہیں ؟ بارہ بجے تک ـ اے رشید ! میری
کتاب کہاں ہے ؟ میں نے اسے رکھ دیا تھا تو تم اس سے لے لو ـ گھنٹی بجنے لگی ـ لہٰذا مجھے جانے
دیجئے ـ ورنہ استاذ مجھ پر ناراض ہوں گے ـ ارے کوئی طالب علم ہے ؟ جی حضور میں حاضر ہوں جلد
جلد آ ـ اور سبق شروع کر ـ حضور والا ! کیا آپ نے میرا قلم تراش دیا ؟ ہاں جا اور اسے قلمدان
سے نکال لے ـ میں نے کاپیوں میں محرم کو ختم کر دیا ـ بے شک اللہ تعالیٰ کے بندوں میں اس سے
ڈرنے والے علماء ہی ہیں ـ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا بخش دیئے جاتے ہیں اور اللہ تعالیٰ
عطا فرماتا ہے ـ

## (اردو کی تعریب)

یا سعید ! الم تتقدم ساعتک لحظۃ ـ قد دقت الساعۃ فی الساعۃ السادسۃ ـ
ساعۃ تسیر مستقیمۃ الی الآن ـ قد صارت ساعۃ فوق الساعۃ
الثامنۃ ـ هل من رجل هنا ـ نعم یا سیدی ! اذهب بهذا المکتوب والقہ
فی صندوق البرید ـ این تذهب للقراءۃ ـ یا سیدی ! الی المدرسۃ العربیۃ
علی ای شیٔ تدل العقرب الذی من الساعۃ ـ علی من قرأت علم الصیغۃ ـ
الجرس قد ضرب ـ هل الآن الی المدرسۃ ـ متی ینعقد الاحتفال السنوی
فی مدرستک ـ هاتنی یکتب ـ کم من تعدد فی الوتر ـ ماقال لک التوی الیوم
این لیکن الدکتور عبد اللہ افتح احمد حسینۃ المدرسین ـ قد تممت الکتاب
هذا لکن لا اذکر لک ـ ای کتب قد قرأت ـ ما اسم العالم الذی اقرأ زیدا۔



الکتاب الذی قرأتہ جدید ـ لا کتاب هٰهنا ـ لقی زید اربعۃ علماء ـ لم لا
یکف خالد عن صیامہ ـ اصوم مع ابی علیان ـ بکر یبویا ـ ان یانہ هبت علی اللہ حجۃ
مع انہ تیمکن من المشی علی الاقتداء ـ لا اعاقب الاولاد الا انہ غیر مصل ـ
ولد ابی فی سنۃ ثمانین وثلث مائۃ والف من الهجریۃ ـ نمع سیار تحمسین
وثلث مائۃ وسنۃ الآف ـ

## (تاج محل)

القرن (صدی) جمع قرون ـ الضریح (قبر) جمع ضرائح ـ
البنیان (عمارت) الضفۃ (دریا کا کنارہ) جمع ضفات ـ
آغرہ (آگرہ) بناء (معمار) بناؤن ـ

شاہجہاں دسویں صدی ہجری میں ہندوستان کے بادشاہوں میں سے عظیم الشان بادشاہ تھا ـ اور اس
کی ایک بیوی تھی جس کا نام ممتاز محل تھا ـ اور وہ اس سے بہت محبت کرتا تھا ـ اور اس کے بطن سے
شہنشاہ عالمگیر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ پیدا ہوئے ـ اور وہ شاہجہاں کی اولاد میں تھے ـ روایت کی جاتی
ہے کہ ممتاز محل کی جب موت کا وقت آیا تو اس نے اپنے شوہر شاہ جہاں سے درخواست کی کہ وہ اس کی
قبر پر ایک ایسی عمارت تعمیر کرائے جس کی مثال ہندوستان میں نہ ہو ـ تو اس نے اس کا حکم دیا پس
آگرہ میں جمنا (ندی) کے کنارے ایک عمارت بنائی گئی ـ یہ وہی ہے جسکو تاج محل کہا جاتا ہے
مورخین کا بیان ہے کہ اس کی تعمیر بیس سال میں مکمل ہوئی ہے ـ اور بیس ہزار معمار (کاریگر) اور مزدور
روزانہ کام کرتے تھے اور وہ دنیا کی عجوبہ عمارتوں میں سے ہے ـ

## (المناظرۃ) (سیدنا ابراھیم علیہ السلام اور بادشاہ نمرود کے درمیان مناظرہ)

الاحیاء (زندہ کرنا) مصدر باب افعال ـ الاماتۃ (مردہ کرنا) مصدر باب افعال ـ الغباوۃ
(ناسمجھ ہونا، کند ذہن ہونا) مصدر باب سمع ـ الجسد (جسم) جمع اجساد ـ البلید
(کند ذہن، کمزور ذہن) البہت (ہکا بکا رہ جانا، ہکا بکا کرنا) مصدر باب سمع و کرم و فتح
اللب (عقل، ہوش) جمع الباب ـ

جب سیدنا ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والسلام نمرود کے پاس تشریف لے گئے ـ اور اسکو اسلام اور ایمان
باللہ کی طرف بلایا ـ نمرود نے ان سے کہا تیرا رب کون ہے ؟ ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا ـ میرا رب
وہ ہے جو زندہ کرتا ہے اور مارتا ہے ـ اس کا مطلب یہ ہے کہ جو زندگی اور موت جسموں میں
پیدا فرماتا ہے وہ میرا رب ہے ـ لیکن نمرود نے یہ مطلب کند ذہنی کی وجہ سے نہیں سمجھا ـ

اور کہا میں زندہ کرتا ہوں اور مارتا ہوں۔ اور اس نے دو آدمی کو بلایا پس اس نے ان میں سے ایک کو قتل کر دیا اور دوسرے کو چھوڑ دیا۔ جب حضرت ابراہیم علیہ السلام نے ملاحظہ فرمایا کہ وہ کم عقل ہے تو آپ نے اس پر ایک روشن دلیل پیش فرمائی۔ اور اس سے فرمایا کہ بیشک اللہ تعالیٰ سورج کو پورب سے نکالتا ہے اور اگر تو اپنے آپکو خدا گمان کرتا ہے تو تو اسکو پچھم سے نکال۔ اس لئے کہ جو خدا ہوتا ہے وہ ہر چیز پر قادر ہوتا ہے۔ تو کافر ہکا بکا رہ گیا۔ یعنی صرف اس بات کو سنتے ہی سے اس کا ہوش اڑ گیا۔ اور جواب نہ دے سکا۔

# (سیدنا السالار مسعود الغازی رضی اللہ تعالیٰ عنہ)

**التوجہ** (روانہ ہونا) مصدر باب تفعل۔ **التوجیہ** (بھیجنا، روانہ کرنا) مصدر باب تفعیل۔ **بھرائچ** (شہر بہرائچ) **الاکیمۃ** (صاحبزادی) **ستہرک** (سترکھ ضلع بارہ بنکی میں ایک قصبہ کا نام ہے) **الشرطی** (کوتوال سپاہی پولیس) جمع شرط۔ **ذوالعاہۃ** (مصیبت زدہ) **رمایۃ السہم** (تیر اندازی) **الفراسۃ** (شہسواری) **الممارسۃ** (مشق کرنا) مصدر باب مفاعلہ۔ **ستر معلیٰ** (سرکار غازی کی والدہ محترمہ کا نام) **التسیف** (شمشیر زنی) مصدر باب تفعل۔ **طعن الرمح** (نیزہ بازی) **التجہز الشدید** (خوب تیاری کرنا) **الصول** (حملہ کرنا، چڑھائی کرنا) **الامیر الہندکی** (راجہ)۔

وہ اسلام اور مسلمانوں کے مددگار ہیں۔ غازیوں اور مجاہدوں کے رہنما ہیں۔ پرچم اسلام کو اٹھانے والے ہیں۔ بتوں کے رعب کو توڑنے والے ہیں۔ بہت مشہور شہداء عظام میں ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان سے اور ان کے آباء کرام سے راضی ہو۔ یہی ہیں جنکو ہندوستان کے مسلمان، ہندو، مرد، عورتیں، اور بچے غازی میاں اور بالے میاں کے نام سے جانتے ہیں۔ آپ کا نسب شریف مومنوں کے امیر اور مسلمانوں کے رئیس اعظم سیدنا علی مرتضیٰ کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم سے ملتا ہے۔ وہ نسب نامہ درج ذیل ہے۔ سلطان الشہداء السالار مسعود غازی جو بیٹے ہیں سالار ساہو غازی کے وہ بیٹے ہیں شاہ عطاء اللہ غازی کے وہ بیٹے ہیں شاہ طاہر غازی کے وہ بیٹے ہیں شاہ طیب غازی کے وہ بیٹے ہیں شاہ محمد غازی کے وہ بیٹے ہیں شاہ عمر غازی کے وہ بیٹے ہیں شاہ ملک آصف غازی کے وہ بیٹے ہیں شاہ بطل غازی کے وہ بیٹے ہیں شاہ عبد المنان غازی کے وہ بیٹے ہیں سیدنا امام محمد غازی کے وہ بیٹے ہیں امیر المومنین فاتح خیبر شیر خدا سیدنا علی کے رضی اللہ تعالیٰ عنہ وعنہم۔ آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ستر معلیٰ کے بطن سے بروز اتوار بوقت صبح صادق اکیس رجب سن چار سو



پانچ ہجری (۲۱ رجب ۴۰۵ھ) مطابق سن ایک ہزار پندرہ عیسوی (۱۰۱۵ء) کو اجمیر شریف میں پیدا ہوئے۔ جبکہ آپ کے والد سالار ساہو علیہ الرحمہ سلطان اعظم محمود غزنوی کی جانب سے وہاں کے والی تھے۔ اور حضرت ستر معلیٰ علیہا الرحمہ سلطان سبکتگین کی صاحبزادی اور سلطان محمود غزنوی کی ہمشیرہ اور سالار ساہو علیہ الرحمہ کی بیوی تھیں۔

آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے علوم دینیہ غازی ابراہیم بارہ ہزاری سے حاصل کیا۔ اور آپ دس سال کی عمر میں علم ظاہری اور باطنی کے عالم ہو گئے۔ اور نیز تیر اندازی، نیزہ بازی، شمشیر زنی اور شہسواری کی مشق کی۔ اس لئے کہ آپ ابتداء عمر مبارک ہی سے اسلام کی تبلیغ اور اشاعت دین کے شیدائی تھے۔ اور اللہ رب العالمین کی راہ میں جہاد اور جنگ کرنے کے گرویدہ تھے۔ اور آپنے بیعت وخلافت اپنے والد گرامی علیہ الرحمہ سے حاصل کی۔

اور آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے ماموں سلطان محمود کے ساتھ سومناتھ (مندر) کے فتح کے بعد غزنی تشریف لے گئے۔ اور کچھ دنوں وہاں قیام فرمایا۔ پھر گیارہ ہزار سواروں کے ساتھ ہندوستان کی طرف اسلام کی آواز کو اس کے گوشہ گوشہ میں بلند کرنے کیلئے روانہ ہوئے اور کابل ملال آباد اور سندھ ہوتے ہوئے ملتان پہونچے اور وہاں چار مہینے قیام فرمایا۔ پھر دلی، میرٹھ اور قنوج ہوتے ہوئے سترکھ ضلع بارہ بنکی میں تشریف لائے۔ اور اس وقت آپ کے والد گرامی کابیلیر کے گورنر تھے اور آپ کی والدہ بھی آپکے والد کے ساتھ تھیں۔

اور جب آپ کی والدہ نے ۴۲۳ھ میں کابیلیر میں انتقال فرمایا تو آپ کے والد صاحب بھی سترکھ میں تشریف لے آئے۔ اور وہیں مقیم ہو گئے۔ پھر سیدنا غازی مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے گورنروں کو اسلام کی تبلیغ کیلئے قرب وجوار میں بھیجا۔ اور اپنے عم بزرگوار سالار سیف الدین سرخ رو اور سالار رجب کوتوال کو اسلام کی طرف بلانے والے مجاہدین کی جماعت کیساتھ بہرائچ بھیجا۔ اور جب یہ لوگ بہرائچ پہونچے اور توحید کی آواز اس کے اطراف میں پھیلی تو ہندوستان کے راجاؤں نے ان کی اقامت کو ناپسند کیا (برا سمجھا) اور ان لوگوں کا محاصرہ کر لیا تو سالار سیف الدین نے سیدنا غازی کے پاس خط لکھا اور ان کو صورت حال سے مطلع کیا اور ان سے مدد طلب کی۔ تو سیدنا غازی سترکھ سے نکلے اور ۱۰ شعبان ۴۲۳ھ کو بہرائچ پہونچے۔ تو بے دین سرکش لوگ اس وقت تو پیچھے ہٹ گئے۔ پھر ان لوگوں نے خوب تیاری کی اور جنگ کے ارادہ سے آئے۔ پس لشکر اسلام اور ہندو راجاؤں کی فوج کے درمیان بہرائچ کے علاقہ میں جنگ کے شعلے بھڑک اٹھے۔ اور لشکر مسعودیہ کے غازیوں نے تعداد کی قلت کے باوجود بتوں کے پجاریوں کو

متعدد لڑائیوں میں شکست دی ۔

پھر آخری معرکہ خاص بہرائچ میں ہوا۔ جسمیں ہندوستان کے اکیس راجا اپنی اپنی بہت سی فوجوں کے ساتھ جمع ہوئے ۔ اور ان لوگوں نے اہل حق پر حملہ کر دیا۔ تو سیدنا غازی نے اپنی فوج کے ساتھ ان لوگوں سے شدید جنگ فرمائی ۔ اور ۱۲ رجب ۴۲۴ھ کو سالار سیف الدین علیہ الرحمہ عساکر اسلام کے جم غفیر کے ساتھ شہید ہو گئے ۔ اور دوسرے دن ۱۴ رجب کو سیدنا غازی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اللہ کے راستے میں شہادت کا جام نوش فرمایا ۔ اور ہمیشہ کیلئے بہرائچ میں پرچم اسلام نصب کر دیا ۔ آپ کے والد بزرگوار سالار ساہو علیہ الرحمہ نے ۲۵ شوال ۴۲۳ھ کو ستر کھ میں انتقال فرمایا اور وہیں دفن ہوئے اور ان کی قبر کی زیارت کیجاتی ہے اور اس سے برکت حاصل کی جاتی ہے ۔ اور سلطان الشہداء سیدنا غازی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بہرائچ میں دفن کیا گیا ۔ اور ان کے قبر شریف کی بڑے چھوٹے، امیر غریب، علماء اور مشائخ زیارت کرتے ہیں ۔ اور بے شک اللہ رب العالمین نے ان کے جہاد اور ان کی لڑائی کو قبول فرمایا ۔ اور ان کو برکات کا معدن بنا دیا اور تصرفات پر قدرت عطا فرمائی ۔ اور بہت سے کوڑھی، اندھے اور مصیبت زدہ جوان کے قبر شریف کے پاس آئے اللہ تعالیٰ نے انھیں شفا عطا فرمائی ۔ پس اللہ تعالیٰ ان سے راضی ہو اور ان کو ہم سے راضی کرے ۔

## سیدنا الغوث الاعظم الجیلانی

رضی اللہ تعالیٰ عنہ

آپ افراد میں یکتا، سیدوں کے سید، بندوں کو نفع پہونچانے والے، شہروں کی اصلاح کرنیوالے فساد کو دور کرنیوالے، رشد و ہدایت کے شیخ، مراد کو عطا فرمانے والے ۔ اوتاد کے مرجع، کونین کے غوث، دونوں فریق کے امام، ماں اور باپ کی طرف سے عمدہ حسب و نسب والے، حسن و حسین کے بیٹے، ثقلین کے غوث، افضل مفسر، افضل محدث، کامل فقیہ، امت کے مفتی، اسلام کو زندہ کرنیوالے، روشن شریعت کے رائج کرنیوالے، روشن طریقے کے مجدد، روشن سنت کی تائید کرنیوالے، بدعت سیئہ کو توڑنے والے، اللہ کے محبوب، حق کو پہچاننے والے، محکم دستگیر، روحانی پیشوا، اللہ کی راہ پر چلنے والے، ربانی قطب، سید ابو محمد محی الدین عبد القادر جیلانی ہیں ۔ اللہ پاک بہت نعمت عطا کرنیوالا ان سے اور ان کے آباء کرام، اور ان کے مشہور بزرگوں، بڑے بڑے خلیفوں، اور ان سے نسبت رکھنے والوں سے قیامت تک راضی ہو ۔ آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سنہ ۴۷۰ھ میں جیلان میں پیدا ہوئے ۔ اور آپ والدہ کی جانب سے حسینی اور والد کی جانب



حسنی ہیں ۔ اور باپ کا حسنی ہونا اس لئے کہ آپ بیٹے ہیں سید ابو صالح موسیٰ کے وہ بیٹے ہیں سید ابو عبد اللہ کے وہ بیٹے ہیں سید یحییٰ زاہد کے وہ بیٹے ہیں سید محمد کے وہ بیٹے ہیں سید داؤد کے وہ بیٹے ہیں سید موسیٰ ثانی کے وہ بیٹے ہیں سید عبد اللہ کے وہ بیٹے ہیں سید موسیٰ الجون کے وہ بیٹے ہیں سید عبد اللہ محض کے وہ بیٹے ہیں سید حسن مثنیٰ کے وہ بیٹے ہیں سیدنا امیر المومنین السید الامام الہمام حسن کے وہ بیٹے ہیں امیر المومنین سیدنا علی مرتضیٰ اور سیدہ فاطمہ زہرا بنت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وعلیہم اجمعین کے ۔

اور والدہ آپ کا حسینی ہونا اس لئے کہ آپ بیٹے ہیں ام الخیر امۃ الجبار فاطمہ کے وہ بیٹی ہیں سید عبد اللہ صومعی کی وہ بیٹے ہیں سید جمال الدین محمد کے وہ بیٹے ہیں سید محمود کے وہ بیٹے ہیں سید امام علی رضا کے وہ بیٹے ہیں سید امام موسیٰ کاظم کے وہ بیٹے ہیں سید امام جعفر صادق کے وہ بیٹے ہیں سید امام محمد باقر کے وہ بیٹے ہیں سید امام زین العابدین علی کے وہ بیٹے ہیں السید الامام الہمام سید الشہداء ابو عبد اللہ حسین کے وہ بیٹے ہیں امیر المومنین سیدنا علی مرتضیٰ اور سیدہ فاطمہ زہرا بنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وعلیہم اجمعین کے ۔

اور آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ جس وقت اپنی ماں کی گود میں شیر خوار تھے ۔ رمضان کے دنوں میں ماں کا دودھ نہیں نوش فرماتے تھے ۔ پس اس وقت یہ بات جیلان میں پھیل گئی کہ سادات میں ایک ایسا لڑکا پیدا ہوا ہے جو رمضان کے دنوں میں دودھ نہیں پیتا ہے ۔

پس دیکھو اے لوگو! بے شک ہمارے غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنی شیر خوارگی کے زمانے میں شریعت نبویہ کے بہت متبع تھے ۔ صاحب شریعت پر صلوٰۃ و سلام ہو ۔ اور جب آپکو علمی تعلیم حاصل کرنے کا شوق ہوا تو آپ نے جیلان سے سفر کیا اور ۴۸۸ھ میں بغداد پہونچے ۔ اور وہاں امت کے بڑے بڑے علماء کی طرف متوجہ ہوئے ۔ پس آپ قرآن عظیم میں مشغول ہوئے یہاں تک کہ آپ نے اسکو مضبوط کر لیا اور اس کے ظاہر و باطن کو حاصل کر لیا ۔ قاضی ابو سعید مبارک بن علی مخرمی اور ابو الوفا علی بن عقیل اور محفوظ بن احمد کلوذانی اور ابو الحسن محمد بن قاضی بن یعلی رضی اللہ تعالیٰ عنہم جیسے کامل فقیہوں سے علم فقہ حاصل کیا ۔ اور احادیث نبویہ کو ستر محدثین سے زیادہ لوگوں سے سماعت فرمائی جن میں سے ابو غالب محمد بن حسن باقلانی اور ابو بکر احمد بن مظفر اور ابو القاسم علی بن احمد کرخی اور ابو عثمان اسمٰعیل بن محمد اصبہانی اور محمد بن مختار ہاشمی اور ان کے علاوہ بہت سے محدثین ہیں ۔ رضی اللہ تعالیٰ عنہم ۔

اور ادب ابو بکر زکریا یحییٰ بن علی تبریزی کے پاس پڑھا (علیہ الرحمہ) اور امام المحققین ابو الخیر حماد بن مسلم

سید ابو العطا عبد اللہ کے وہ بیٹے ہیں سید کمال الدین عیسیٰ کے وہ بیٹے ہیں ابو علاء الدین محمد جواد کے وہ بیٹے ہیں

دباس کی صحبت اختیار فرمائی اور ان سے علم طریقت سیکھا۔ اور بڑے بڑے زاہدین زمانہ اور بڑے بزرگ عارفوں کی جماعت سے ملاقات کی پس ان لوگوں سے علوم شریعت حاصل کرنے اور فنون وغیرہ سیکھنے میں برابر کوشش کرتے رہے۔ یہاں تک کہ عراق کے تمام بزرگوں پر سبقت لے گئے۔ اور زمانے کے علماء پر فائق ہو گئے۔ پھر آپ اعلیٰ ریاضت و مجاہدہ میں مشغول ہوئے تو پچیس سال عراق کے جنگلوں اور ویرانوں میں پھرتے ہوئے تنہا عبادت کرتے رہے۔ اور چالیس سال تک عشاء کے وضو سے صبح کی نماز پڑھتے رہے۔ اور پندرہ سال تک عشاء کی نماز پڑھکر پھر قرآن شریف کی تلاوت فرماتے رہے اس حال میں کہ ایک پاؤں پر کھڑے رہتے یہاں تک کہ صبح کے وقت قرآن شریف ختم کرلیتے۔ اور جب آپ کا مجاہدہ ختم ہوا تو شیخ اجل فقیہ قاضی ابو سعید مبارک بن علی مخزومی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دست مبارک سے خرقہ شریف پہنا۔

اور جب اللہ رب العلمین نے آپکو مخلوق کیواسطے ظاہر فرمایا اور آپکو مقبول خاص و عام کردیا۔ تو آپ لوگوں کے سامنے تقریر کرنے اور انکو نصیحت کرنے میں مشغول ہو گئے۔ اور آپ کا پہلا جلسہ وعظ شوال سنہ ۵۲۱ھ میں منعقد ہوا۔ اور لوگ آپکی مجلس وعظ میں دور دراز مقامات سے گھوڑوں، خچروں، گدھوں اور اونٹوں پر آتے یہاں تک کہ حاضرین کی تعداد ستر ہزار ہو جاتی۔ اور چار سو کاتب آپکی مجلس میں حاضر رہتے اور آپ سے سنتے تھے اسے لکھتے۔ اور آپکی مجلس میں آپکی نصیحت کی تاثیر سے دو، تین مرد مر جاتے تھے۔ اور آپکی کوئی مجلس ایسی نہ ہوتی جو خالی ہو یہود و نصاریٰ کے مسلمان ہونے سے اور رہزنی اور قتل سے توبہ کرنے والوں سے اور عقائد باطلہ رکھنے والوں یعنی روافض وغیرہ کے رجوع کرنے سے۔ اور آپ کے دست مبارک پر پانچسو سے زیادہ یہودی اور عیسائی مسلمان ہوئے۔ اور آپکے دست مبارک پر ایک لاکھ سے زیادہ راہزنوں، جان مار ڈالنے والوں، اور دوسرے بڑے گناہ گاروں اور بے دینوں نے توبہ کی۔

اور جب آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے تدریس کیلئے مسند صدارت کو زینت بخشی تو آپکے پاس دنیا کے گوشے گوشے سے طالب علم حاضر ہوئے۔ اور آپ سے علم سیکھا اور سماعت کی۔ اور فقہاء کی ایک کثیر جماعت نے آپ سے شرف تلمذ حاصل کیا۔ اور بہت سے علماء آپکی جانب منسوب ہوئے۔ اور آپ اپنے مدرسہ میں تفسیر، حدیث، فقہ اور نحو وغیرہ کا درس دیتے تھے اور قرآن مجید کو تمام قراتوں کے ساتھ پڑھاتے تھے۔ اور جن لوگوں نے آپ سے علم فقہ حاصل کیا اور آپ سے احادیث سماعت کی ان میں سے آپکے مبارک فرزندوں میں سے شیخ امام سیف الدین عبدالوہاب اور امام بے نظیر سید تاج الدین عبدالرزاق اور امام اوحد سید شرف الدین عیسیٰ اور امام جلیل سید شمس الدین عبدالعزیز اور امام سید



جمال الدین عبدالجبار اور شیخ امام سید ضیاء الدین موسیٰ اور عالم جلیل سید ابو عبداللہ عبدالرحمٰن اور فاضل فقیہ سید یحییٰ اور شیخ اجل سید ابو اسحٰق ابراہیم اور فاضل جلیل سید ابو الفضل محمد رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین ہیں ۔۔۔ اور تم جان لو کہ بیشک جب سیدنا شیخ محی الدین عبدالقادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے سامنے قطبیت کا جھنڈا گاڑ دیا گیا اور ان کے سر پر غوثیت کا تاج رکھا گیا اور عالم میں تصرف تام کی خلعت پہنائی گئی اور ولایت دینے اور چھیننے کا اختیار آپکو عطا کیا گیا تو حکم دیا گیا کہ آپ اپنے اس مقام کا اعلان کریں۔۔۔ تو آپ نے مجمع عام میں اپنی مجلس بغداد میں فرمایا "میرا یہ قدم اللہ کے تمام ولیوں کی گردن پر ہے" اور اس وقت پچاس سے زیادہ بڑے بڑے اولیاء آپکی مجلس میں حاضر تھے جیسے شیخ اجل علی بن ہیتی اور شیخ سید ابو سعید قیلوی اور شیخ ابو نجیب عبدالقاہر سہروردی اور ان کے بھتیجے شیخ الشیوخ شہاب الدین سہروردی اور شیخ ابو عمرو عثمان صیرفینی اور شیخ ابو محمد عبدالحق حریمی اور شیخ بقا ابن بطو اور ان کے علاوہ مشائخ ۔۔۔ تو سیدنا علی بن ہیتی اسبات کو سنتے ہی جلدی سے کھڑے ہو گئے۔ اور آپ کی کرسی کے سامنے ہو گئے اور اس پر چڑھ گئے اور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے قدم کو پکڑ کر اسکو اپنی گردن پر رکھا۔ اور آپکے دامن کے نیچے داخل ہو گئے۔ اور ان سب بزرگوں نے اپنی اپنی گردنوں کو اس مجلس میں آپکے سامنے جھکا دیا۔ رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین۔ اور رہے دنیا کے گوشے گوشے کے وہ اولیاء جو اس مجلس بغداد میں حاضر نہ تھے تو ان لوگوں نے بھی اسی وقت اپنے سروں کو جھکا لیا۔ جیسا کہ بیان کیا گیا ہے کہ بیشک شیخ احمد زجاجی نے اپنا سر ام عبیدہ میں جھکا لیا اور شیخ عبدالرحمٰن طفسونجی نے طفسونج میں اور شیخ محمد بن موسیٰ بصری نے بصرہ میں اور شیخ حیات بن قیس حرانی نے حران میں اور شیخ سوید سنجاری نے سنجار میں اور شیخ رسلان نے دمشق میں اور شیخ شعیب ابو مدین نے مغرب افریقہ میں اور شیخ عبدالرحیم حسینی قناوی نے قنا میں اور شیخ عدی بن مسافر نے لالش میں رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین۔ شیخ ابو محمد قاسم بصری رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ جب شیخ عبدالقادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو حکم دیا گیا کہ وہ کہیں "یہ میرا قدم تمام اولیاء اللہ کی گردن پر ہے" تو میں نے مشرق و مغرب کے اولیاء کو دیکھا کہ وہ اپنے سروں کو بطور خاکساری کے جھکائے ہوئے ہیں۔ سوائے ایک عجمی مرد کے۔ پس انہوں نے حکم کی تعمیل نہیں کی تو ان سے ان کا حال پوشیدہ ہو گیا۔

اور شیخ ماجد کردی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ بے شک جب شیخ عبدالقادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا "قدمی ھذہ علی رقبۃ کل ولی اللہ" تو روئے زمین پر اس وقت کوئی ولی باقی نہ رہے مگر انہوں نے اللہ کے واسطے انکساری کرتے ہوئے اور آپ کے منصب کا اعتراف کرتے ہوئے اپنی گردن کو جھکا دیا ۔۔۔ تم جان لو کہ بیشک اللہ رب العلمین جل شانہ نے سیدنا غوث اعظم

رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو اس بات پر قدرت دی ہے کہ وہ مخلوق کے ظاہر و باطن میں تصرف کریں۔ اور
اپنا حکم جنات اور انسان پر جاری کریں۔ اور پوشیدہ باتوں سے مطلع کریں۔ اور رازوں کو ظاہر کریں۔
اور لوگوں کے خیالات پر بات کریں۔ اور غیبی بھیدے عطا فرمائیں۔ اور پریشانیوں اور مصیبتوں کو
دور فرمائیں۔ اور زندہ کریں اور مردہ کریں۔ اور مادر زاد اندھے اور سفید داغ والے کو شفا بخشیں
اور بیماروں کو اچھا کریں۔ اور زمان و مکان کو طے کریں۔ اور زمین و آسمان میں اپنا حکم نافذ کریں
اور پانی پر چلیں۔ اور فضا میں پرواز کریں۔ اور لوگوں کے دلوں کو پھیر دیں۔ اور غیب سے چیزوں
کو حاضر کریں۔ اور گذشتہ اور مستقبل کی خبر دیں۔ اور خرق عادت افعال کو صادر فرمائیں۔ قابل
اعتماد ائمہ سے بہت ساری روایتیں آئی ہیں جو اس بات پر گواہی دیتی ہیں کہ بیشک یہ سارے
امور ان کے رب کے حکم سے واقع ہو چکے ہیں۔ جیسا کہ امام زمانہ نور الدین ابو الحسن علی شطنوفی
اور امام اجل عفیف الدین عبد اللہ اور ان دونوں کے علاوہ حضرات نے اپنی کتابوں میں ذکر فرمایا
ہے —— شیخ عمر بن مسعود بزاز اور شیخ ابو حفص عمر کیمانی سے روایت ہے دونوں حضرات
نے فرمایا کہ ہمارے مرشد شیخ عبد القادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنی مجلس میں عام لوگوں کے سامنے فضا
میں چلتے تھے۔ اور فرماتے تھے سورج نہیں طلوع ہوتا ہے جب تک مجھ کو سلام نہ کرے اور سال
آتا ہے اور مجھے سلام کرتا ہے اور مجھے خبر دیتا ہے اس کے بارے میں جو کچھ اسمیں ہونے والا ہے۔
اور مہینہ آتا ہے اور مجھے سلام کرتا ہے اور مجھے خبر دیتا ہے اس کے بارے میں جو کچھ ہونے
والا ہے۔ اور ہفتہ آتا ہے اور مجھے سلام کرتا ہے اور مجھے خبر دیتا ہے اس کے بارے میں جو کچھ اس
میں ہونے والا ہے۔ اور دن آتا ہے اور مجھے سلام کرتا ہے اور مجھے خبر دیتا ہے اس کے بارے
میں جو کچھ اسمیں ہونے والا ہے۔ اور میرے رب کی عزت کی قسم بیشک نیک بخت اور بدبخت لوگ میرے
سامنے پیش کئے جاتے ہیں۔ میری آنکھ لوح محفوظ پر ہے۔ میں علم الٰہی کے سمندروں میں غوطہ
زن ہوں۔ اور اس کے مشاہدہ میں مستغرق ہوں۔ میں تم سب پر اللہ کی دلیل ہوں۔ میں زمین میں
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا نائب اور ان کا وارث ہوں۔

اور آپ نے رضی اللہ تعالیٰ عنہ اسلام کو زندہ کرنے، اور مسلمانوں کے دین کو نیا کرنے اور فقہاء
اور محدثین کی فوج تیار کرنے، اور علماء و مشائخ اور صالحین کی فوج کو سنت کی اشاعت
اور شریعت کی ترویج اور دین کی حمایت کیلئے کھڑا کرنے کے بعد ۱۱ ربیع الآخر ۵۶۱ھ میں رحلت
فرمائی۔ پس اللہ احسن الخالقین ان سے راضی ہو اور درود و سلام نازل ہو افضل المرسلین
سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کے تمام آل اور اصحاب اور ان کے پیروکار اور ان کے فرزند غوث اعظم





جیلانی پر۔ وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین۔

# (امام احمد رضا رضی اللہ تعالیٰ عنہ)

آپ اسلام اور مسلمانوں کے پیشوا ہیں۔ رب العلمین کی نشانیوں میں سے ایک نشانی ہیں۔ سید
المرسلین علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کے معجزوں میں سے ایک معجزہ ہیں۔ اعلیحضرت بریلوی کے نام سے مشہور
ہیں۔ رضی عنہ ربہ القوی۔ شہر بریلی شریف میں ۱۰ شوال ۱۲۷۲ھ مطابق ۱۴ جون ۱۸۵۶ء میں
پیدا ہوئے۔ اور وہیں اپنے دادا بزرگوار امام رضا علی خاں رضی عنہ ربہ الرحمٰن کے زیر نگرانی
پرورش پائی۔ اور اپنے والد علامہ مولانا نقی علی خاں بریلوی کے پاس اور علامہ مولانا عبد العلی رامپوری
کے پاس تعلیم حاصل کی اور آپ تیرہ سال دس ماہ کی عمر میں تمام علوم شرعیہ کے عالم اور
جمیع علوم عقلیہ کے ماہر ہو گئے۔ اور امام سید آل رسول مارہروی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے
سلسلہ عالیہ قادریہ میں ۵ جمادی الآخری ۱۲۹۴ھ میں بیعت کی اور ان سے علوم طریقت
حاصل کیا۔ اور آپکی حیات مبارکہ دین اور علوم کے زندہ کرنے کیلئے تھی۔ لیکن آپکی طبیعت
کا میلان پہلے (احیاء دین) کی جانب تھا۔ اور آپ نے بہت سی دینی کتابیں تصنیف فرمائی
یہاں تک کہ آپکی تصانیف کی تعداد ہزار سے زیادہ ہو گئی۔ انھیں میں سے فتاوی رضویہ ہے
جو بارہ ضخیم (موٹی) جلدوں پر مشتمل ہے۔

اور آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بہت سے ان علوم کو زندہ فرمایا جن کی نشانیاں مٹ چکی تھیں
جیسے تکسیر، توقیت، جبر، مقابلہ، جفر وغیرہ۔

اور آپ جب حرمین شریفین (مکہ، مدینہ) حج و زیارت کے لئے تشریف لے گئے۔ اور آپ کا علمی دبدبہ
چاروں طرف پھیلا تو آپکی خدمت میں حرمین کے بڑے بڑے علماء حاضر ہوئے اور وہ لوگ آپکے
دست مبارک پر بیعت ہوئے۔ اور آپ سے اجازت و خلافت حاصل کی۔ اور ان میں سے بعض
حضرات نے زبان و قلم سے کئی بار اعلان فرمایا کہ بے شک اعلیحضرت شیخ احمد رضا خاں اس زمانہ میں دین
وملت کے مجدد ہیں۔ اور ایشیاء اور افریقہ کے بہت سے علماء امور شریعت وطریقت میں آپ
سے استفادہ کرتے تھے۔ اور آپکی عظیم سیرت میں سے یہ ہے کہ آپ نے سید انس و جاں علیہ افضل الصلوٰۃ
والسلام کی سنتوں کو عمل اور قلم اور زبان کے ذریعہ ہمیشہ زندہ کیا۔ اور ہر وقت، ہر لمحہ اس کی ترویج
کے لئے کوشش کی۔ اور آپکی عظیم سیرت میں سے یہ بھی ہے کہ آپ اپنے بچپن کے زمانہ ہی سے
بدمذہب بے دینوں اور مرتدین سے بیزاری ظاہر کرتے۔ اور ان پر سختی کرتے رہے۔ اور آپکی

یہی ہے کہ بیشک آپ سیدنا محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی ناموس کے لئے ڈھال بن گئے۔ جس وقت کہ ہندوستان کے دشمنان رسول نے اپنے اقوال خبیثہ کو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان میں شائع کیا۔ اور اسی میں سے ہے کہ آپنے الگ سے فرق باطلہ جیسے قادیانی، نیچری، فلسفی، یہودی، نصارٰی، مجوسی، ہندو قوم، دیوبندی، رافضی، خارجی، وہابی، دہریہ اور ندوی وغیرہ کے رد میں کتابیں تصنیف فرمائیں۔

اور آپکے بڑے بڑے خلفاء میں سے آپکے بڑے صاحبزادے حجۃ الاسلام مولانا شاہ حامد رضا خاں اور آپکے چھوٹے صاحبزادے مفتی اعظم شاہ مصطفےٰ رضا خاں، عالم شہیر محدث کبیر سید محمد عبد الحی حسنی فاسی بن سید عبد الکبیر جو باشندہ ہیں بلاد مغرب افریقہ کے، رئیس العلماء مولانا شیخ صالح کمال مکہ شریف کے مفتی حنفیہ اور فاضل جلیل مولانا سید اسمٰعیل بن مولانا سید خلیل مکی، مولانا شیخ علامہ محمد عابد بن حسین مکہ معظمہ کے مفتی مالکیہ، مولانا شیخ عبد اللہ بن مولانا شیخ احمد ابو الخیر میرداد مکی، مولانا سید عبد اللہ دحلان مکی، مولانا سید سالم بن عیدروس ... علوی حضرمی اور مولانا سید علوی بن حسن الکاف حضرمی، مولانا ضیاء الدین مہاجر مدنی، رأس المفسرین سید نعیم الدین مراد آبادی، خاتم الفقہاء امجد علی، شیخ المحدثین سید دیدار علی، ملک العلماء مولانا ظفر الدین بہاری، فقیہ اعظم مولانا ابو یوسف محمد شریف پنجابی، مولانا عبد السلام جبل پوری اور ان کے علاوہ بہت سے مشہور خلفاء ہیں۔ رحمہم اللہ تعالیٰ —

اور آپ نے ۲۵ صفر ۱۳۴۰ھ بروز جمعہ مبارکہ ۲ بجکر ۳۸ منٹ پر انتقال فرمایا مطابق ۲۸ اکتوبر ۱۹۲۱ء۔ جان لو کہ بے شک تمام علماء و مشائخ اس بات پر متفق ہیں کہ بے شک امام احمد رضا رضی اللہ تعالیٰ عنہ چودھویں صدی ہجری کے مجدد ہیں —

## (حافظ دین وملت)

### بانی الجامعۃ الاشرفیہ عربی یونیورسٹی مبارکپور۔ قدس سرہ العزیز

۱۳۱۲ھ ۔ ۱۳۹۶ھ

آپ عبد العزیز بن حافظ غلام نور بن عبد الرحیم مراد آبادی ہیں۔ حافظ دین وملت متفرق علوم کے جامع، علوم اسلامیہ میں ممتاز زمانہ، فنون عقلیہ میں نادر روزگار، اسلام اور مسلمانوں کے خدمت گار، اور بانی الجامعۃ الاشرفیہ اور علماء پیدا کرنے والے ہیں —

**آپکی پیدائش** حافظ ملت بروز دوشنبہ ۱۳۱۲ھ موضع بھوجپور ضلع مراد آباد (ہندوستان) میں پیدا ہوئے۔ آپکے دادا بزرگوار نے آپکا نام شاہ عبد العزیز محدث دہلوی علیہ الرحمہ کے نام



پر رکھا۔ اور فرمایا عنقریب یہ میرا بیٹا دین کا بڑا عالم ہوگا۔

**آپکی پرورش** حافظ ملت ایک غریب خاندان میں، نیک دینی، ہدایت یافتہ اسلامی ماحول میں پروان چڑھے۔ اور آپ کا خاندان بزرگی اور شرافت میں مشہور تھا — اور آپکے والد گرامی اور دادا بزرگوار دیندار تھے۔ اور آپکے خاندان کا ہر فرد دینی رنگ میں رنگا ہوا تھا۔

**آپکی تعلیم** حافظ ملت تعلیم میں اپنے باپ دادا کے طریقے پر چلے۔ پس آپنے قرآن مجید اپنے والد بزرگوار کے پاس حفظ کیا۔ اور ابتدائی درجوں کی تعلیم مکمل کی۔ اور فارسی کی ابتدائی تعلیم مولوی عبد المجید مراد آبادی اور حافظ نور بخش سے اپنے وطن ہی میں حاصل کی۔ پھر آپکی تعلیم منقطع ہو گئی۔ اور آپ اپنے وطن ہی میں مدرسہ حفظ القرآن میں مدرس اور بڑی جامع مسجد میں امام مقرر ہو گئے۔ اسی طرح پانچ سال گذر گئے۔ پھر آپ اعلیٰ تعلیم کی طرف مائل ہوئے — اور جامعہ نعیمیہ مراد آباد میں داخلہ لیا۔ اور اسمیں تین سال تک تعلیم حاصل کی۔ لیکن شرح جامی سے آگے نہ پڑھ سکے۔ پھر آپ دوسرا مدرسہ اور مہربان ومخلص استاذ کی تلاش کرنے لگے۔ یہاں تک کہ صدر الشریعہ فقیہ اسلامی میں ممتاز علامہ امجد علی اعظمی (مؤلف بہار شریعت) رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ المتوفی ۱۳۶۷ھ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور اپنا مقصد بیان کیا۔ تو آپ نے قبول فرمالیا۔ اور مدرسہ معینیہ اجمیر شریف میں آنے کا حکم دیا۔ تو حافظ ملت نے اس مدرسہ میں شوال ۱۳۴۲ھ میں داخلہ لیا اور پڑھتے رہے۔ اور شیخ جلیل صدر الشریعہ سے اپنے ساتھیوں شیخ کبیر محدث اعظم پاکستان مولانا سردار احمد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ المتوفی ۱۳۸۲ھ اور شیخ المنعم مولانا غلام جیلانی میرٹھی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ مؤلف بشیر القاری والبشیر الکامل والبشیر الناجیہ) اور مجاہد ملت مولانا حبیب الرحمٰن اڑیسوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور ان لوگوں کے علاوہ کے ساتھ استفادہ کرتے رہے۔ یہاں تک کہ آپ نے اپنی تعلیم مکمل فرمائی اور علوم ومعارف کے حامل ہو کر ۱۳۵۱ھ میں سند فراغت حاصل کی۔ اور اسمیں کوئی شک نہیں ہے کہ صدر الشریعہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی توجہ آپکی طرف زیادہ تھی — اور آپکو بڑا فائدہ پہونچا یہاں تک کہ حافظ ملت کی شخصیت کو تاریخ کی ان بڑی شخصیتوں میں سے بنادیا جن پر زمانہ فخر کرتا ہے۔

**مبارکپور میں آپکی تشریف آوری** حافظ ملت تعلیم کی تکمیل کے بعد شیخ صدر الشریعہ کی خدمت میں شہر بریلی شریف میں سال بھر تک رہے۔ اور اسی زمانے میں شیخ صدر الافاضل مولانا سید نعیم الدین مراد آبادی (مؤلف خزائن العرفان) نے آپکو شعبان ۱۳۵۲ھ میں آگرہ کی جامع مسجد میں امام مقرر کرنا چاہا! تو آپنے انکار کر دیا اور کہا کہ میں ملازمت نہیں کروں گا۔ اور حافظ ملت اسلام کی بے لوث خدمت کرنا چاہتے تھے۔

لیکن شیخ صدر الشریعہ نے انہیں اسی سال بریلی شریف طلب فرمایا اور وہاں لوجہ آنے کے بعد مبارکپور ضلع اعظم گڈھ میں تدریسی خدمت کرنے کا حکم دیا تو حافظ ملت نے استاذ کے حکم کو مانتے ہوئے مبارکپور ۲۹ شوال ۱۳۵۲ھ میں اپنی تشریف آوری سے مشرف فرمایا۔ اور تدریس میں مشغول ہو گئے۔ اور تدریس وتعلیم پر تینتالیس سال کے نیے [illegible] تک نہایت رعب و دبدبہ شان و شوکت اور نام کی شہرت کے ساتھ بلند مرتبہ ہو کر مقیم رہے۔ جن سے مثالیں دی جاتی ہیں۔ اور جنکی طرف رخت سفر باندھا جاتا ہے۔ اور ہر چہار جانب سے طلبہ آتے ہیں۔

اور آپ صرف ایک قابل مدرس ہی نہیں بلکہ ایک ماہر خطیب بھی تھے۔ اور ہندوستان کے مختلف اطراف کا دورہ فرماتے تھے۔ اور اپنی خطابت سے تبلیغ اسلام فرماتے تھے۔ جس طرح آپ ایک مدرس و خطیب تھے اسی طرح ایک مصنف بھی تھے۔ اور چند کتابیں بھی تصنیف فرمائی جن میں سے معارف الحدیث و فتاوٰی عزیزیہ اور الصباح الجدید جو وہابیہ میں سے فرقہ دیوبندیہ کی رد میں ہے) اور ان کے علاوہ کئی مفید کتابیں ہیں۔ تاہم آپکی پوری توجہ مدرسہ کی جانب تھی۔ اور مدرسہ کی ترقی کیلئے ہمیشہ کوشش کرتے رہے۔ اور اس راستے میں اپنی پوری جدوجہد کرتے رہے اور ترقی دیتے رہے اور اسکو آگے بڑھاتے رہے۔ اور مدرسہ کو جامعہ کی شکل میں تبدیل کرنے کا عزم مصمم کر چکے تھے آخر کار انہیں کامیابی نصیب ہوئی — اور جب آپ مبارکپور تشریف لائے تو مدرسہ اشرفیہ کو ایک مکتب کی شکل میں پایا۔ تو پہلے آپنے اسے مدرسہ کی شکل میں ترقی دی۔ اور آپ مطمئن نہ ہوئے اور چین سے نہ بیٹھے یہاں تک کہ اسکو یونیورسٹی تک پہونچا دیا اور جب جامعہ کی تکمیل فرمائی تو دنیا سے رحلت فرما گئے۔

حضور حافظ ملت نے کئی ایک لاثانی کارنامے انجام دیئے جن میں سے ایک الجامعۃ الاشرفیہ کی تعمیر ہے۔ جو بلاشبہ ایسا کارنامہ ہے جسکو ہندوستان میں آپ سے پہلے کسی نے نہیں انجام دیا۔ حافظ ملت کے دل میں ایک زمانہ سے اہلسنت کیلئے ایک بڑے جامعہ کی تعمیر کی خواہش موجزن تھی۔ اور اس مبارک مقصد کو پانے کیلئے آپ انتہائی کوشش کرتے رہے اور اس کے در پے رہے حتی کہ پروردگار عالم نے اس عظیم امر کی توفیق بخشی اور ۱۳۹۲ھ مطابق ۱۹۷۲ء میں حضور مفتی اعظم ہند شاہ محمد مصطفٰے رضا خاں بن امام اہلسنت امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے دست مبارک سے جامعہ کا سنگ بنیاد مبارکپور میں رکھا گیا۔ اور ایک ہی سال میں اسکی تعمیر مکمل ہو گئی اور آج بھی یادگار تمام ہو گئی۔ اور ۱۳۹۳ھ [illegible] میں جامعہ کی عمارت مکمل ہونے کے بعد ہی آپکا درس و تدریس کا کام شروع ہو گیا۔ اور آج جامعہ اپنی عظیم تعلیمی خدمات میں مشغول ہے۔ اور برابر ترقی کرتا رہیگا، اور اس کی خدمات روز بروز زیادہ ہوتی رہے گی —



(ان کارناموں میں سے) **علماء کا گروہ تیار کرنا** حضور حافظ ملت علیہ الرحمۃ نے اپنا تمام وقت ہمیشہ تدریسی خدمت میں انجام دیتے رہے حتی کہ آپنے اس دن بھی درس دیا جس دن آپکی وفات ہوئی۔ اور مشاہیر ممتاز علماء اسلام متبحرین اور مدرسین کو پیدا فرمایا۔ یہاں تک کہ آپکے دست مبارک سے فارغ ہونے والے علماء کی تعداد ہزار سے زیادہ ہو گئی —

(ان کارناموں میں سے) **مبارکپور میں بڑی جامع مسجد کی تعمیر** اس جامع مسجد کا سنگ بنیاد ۱۳۰ھ میں رکھا گیا۔ اور چند سالوں میں اسکی تعمیر مکمل ہو گئی۔ اور بلاشبہ یہ مسجد اعظم گڈھ کی سب سے بڑی مسجد ہے۔ بلکہ اس جیسی مسجد ہندوستان کے اکثر ضلعوں میں نہیں پائی جاتی۔ اور اس میں پانچ ہزار نمازیوں کی گنجائش ہے۔

**آپکی وفات** آپ نے مبارکپور میں بروز دو شنبہ جمادی الاخری ۱۳۹۶ھ کی دوسری نصف شب مطابق ۳۱ مئی ۱۹۷۶ء میں رحلت فرمائی۔ اور مزار مبارک جامعہ کے دار الاقامہ کے پہلو میں زیارت گاہ ہے۔ اللہ تعالیٰ ان کے مرقد کو منور فرمائے۔ اور انہیں اپنی جنت کے وسط میں جگہ عطا فرمائے۔ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم علیٰ افضل خلقہ نبینا سیدنا محمد وآلہ وصحبہ اجمعین — وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العلمین ۝

# (جواہر غالیہ)

نیتی موتیاں

مشکل کشا امیر المؤمنین مولیٰ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ وارضاہ نے فرمایا (ہم اپنے بارے میں پروردگار عالم کی تقسیم سے راضی ہیں، کہ ہمارے لئے علم ہے اور جاہلوں کے لئے مال ہے)

سیدنا حسان بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی تعریف کرتے ہوئے فرمایا۔
(مخلوق میں سب سے بہتر میرے سردار معبود العٰلمین کے حبیب محمد صلی اللہ علیہ وسلم) پر سلام ہو)
(خوشخبری دینے والے، ڈرانیوالے، ہاشمی (خاندان والے) بزرگی و شرافت والے، شفقت کرنے والے مہربانی کرنے والے پر جو احمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے نام سے موسوم ہیں)
(آپ سے زیادہ حسین میری آنکھ نے کبھی نہیں دیکھا، اور آپ سے زیادہ خوبصورت کسی عورتوں نے جنا نہیں)
(آپ ہر عیب سے پاک پیدا کئے گئے ہیں، گویا کہ آپکو آپکی مرضی (منشا) کے مطابق پیدا کیا گیا)

امام اعظم ابو حنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی تعریف کرتے اور مدد طلب کرتے ہوئے فرمایا — (آپکی ذات وہی ہے کہ جب حضرت آدم علیہ السلام نے اپنی لغزش سے آپکو وسیلہ

بنایا تو کامیاب ہو گئے حالانکہ وہ تو بچے ابن ہیں ) ( اور حضرت ایوب علیہ السلام نے اپنی آزمائش کی گھڑی میں آپ کو پکارا تو پکارتے ہی ان کی مصیبت زائل ہو گئی ) ( اور آپ نے حضرت قتادہ کی آنکھ میں دوبارہ بینائی عطا فرمائی ، اور ابن حصین کو اپنی شفا سے صحت عطا فرمائی ) ( اے جن و انس میں سب سے بزرگ اور اے مخلوق کے عمدہ ذخیرہ مجھے بھی اپنی بخشش عطا کیجئے اور اپنی رضا سے راضی ہو جائیے ( میں آپ کی بخشش کا مشتاق ہوں واراں لیکہ ابو حنیفہ کے لئے ساری مخلوق میں آپ کے سوا کوئی نہیں ہے )

امام محمد بوصیری صاحب قصیدہ بردہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی تعریف کرتے اور ان سے مدد طلب کرتے ہوئے فرمایا ۔ ( اے مخلوق میں سب سے بزرگ آپ کے سوا میرا کوئی نہیں ہے جس کی میں ہجوم پریشانی کے وقت پناہ لوں ) اسلئے کہ بے شک دنیا اور اس کا مال آپکی بعض بخشش ہے ، اور لوح و قلم کا علم آپکے علوم کا بعض حصہ ہے ) ( سیدنا غوث اعظم بغدادی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے بلند مقام کی خبر دیتے ہوئے ارشاد فرمایا ) ( میں اللہ تعالیٰ کی تمام سرزمین کو رائی کی طرح اتصال کے طریقے پر دیکھ رہا ہوں ) ( اور اللہ تعالیٰ نے مجھے تمام ولیوں کا سردار بنایا ہے بس میرا حکم ہر حال میں نافذ ہوتا ہے )

## ( نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی کچھ احادیث کریمہ )

جو نبی کریم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے منقول ہیں :-

(۱) حدیث ابن جوزی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیان فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف وحی فرمائی ۔
اے محمد ( صلی اللہ علیہ وسلم ) ہر شخص میری رضا کا طالب ہے اور میں آپ کی رضا کا طالب ہوں ۔

(۲) رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اے ابوبکر ( رضی اللہ تعالیٰ عنہ ) قسم ہے اس ذات کی جسنے مجھے حق کیساتھ مبعوث فرمایا میری حقیقت کو میرے رب کے سوا کسی نے نہیں پہچانا ۔

(۳) ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے انہوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا اے عائشہ اگر میں چاہتا تو میرے ساتھ سونے کے پہاڑ چلتے ۔

(۴) حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے آپ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جو علم طلب کرنے کیلئے نکلا تو وہ اللہ کے راستہ میں ہے یہاں تک واپس ہو جائے ۔

(۵) حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی ہے انہوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جماعت نماز ستائیس درجہ تنہا نماز پڑھنے پر فضیلت رکھتی ہے ۔

(۶) حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ انہوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ قیامت کے دن لوگوں میں سب سے زیادہ مجھ سے قریب وہ ہوگا جو مجھ پر زیادہ درود بھیجتا ہے ۔



(۷) حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے [illegible] رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا [illegible] تو اللہ تعالیٰ اس پر [illegible] رحمتیں نازل فرماتا ہے اور اس [illegible] معاف [illegible] جاتے ہیں ۔

(۸) حضرت ابو درداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے انہوں نے کہا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا بیشک اللہ تعالیٰ نے زمین پر انبیاء علیہم السلام کے اجسام کو کھانا حرام فرما دیا ہے بلکہ ان کے [illegible] میں اور [illegible] دیا جاتا ہے ۔

(۹) حضرت عبدالرحمن بن عائش رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے انہوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا میں نے اپنے پروردگار عزوجل کو بہتر صفت جمال دیکھا ( یا اس حال میں دیکھا ) [illegible] صورت میں تھا ) اور پوچھا کس سلسلہ میں فرشتے بحث کرتے ہیں تو میں نے عرض کی کہ تو خوب جانتا ہے ، فرمایا تو اپنے دست قدرت کو میرے دونوں شانوں کے درمیان رکھا تو میں نے اسکی ٹھنڈک اپنے سینے کے درمیان پائی تو میں جو کچھ زمین و آسمان میں ہے جان گیا ۔

(۱۰) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں اہل محبت کے درود و سنتا ہوں اور پہچانتا ہوں [illegible] کے علاوہ کے درود [illegible]

(۱۱) حضرت ثوبان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے انہوں نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اللہ تعالیٰ نے میرے لئے زمین کو سمیٹ دیا تو میں نے اس کے مشارق و مغارب کو دیکھا ۔

(۱۲) حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ روایت کرتے ہیں کہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے آپ نے ارشاد فرمایا جو اللہ کی لقاء کو محبوب رکھتا ہے اللہ تعالیٰ اسکی لقاء کو محبوب رکھتا ہے اور جو اللہ کی لقاء کو ناپسند کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کی لقاء کو ناپسند کرتا ہے ۔

(۱۳) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے انہوں نے فرمایا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا دو کلمے ایسے ہیں جو رحمان کو محبوب ہیں زبان پر ہلکے ہیں ، میزان میں بھاری ہیں ۔ سبحان اللہ وبحمدہ سبحان اللہ العظیم ۔

## ( قرآن حکیم کے چند آیات )

(۱) بے شک تمہارے پاس اللہ کی طرف سے ایک نور آیا اور روشن کتاب ۔ (۲) اے ایمان والو اپنے باپ اور اپنے بھائیوں کو دوست نہ سمجھو اگر وہ ایمان پر کفر پسند کریں ۔ (۳) اور حرام نہیں مانتے اس چیز کو جسکو حرام کیا اللہ اور اس کے رسول نے ۔ (۴) اور اللہ ہی کا بول بالا ہے ۔ (۵) تم فرماؤ کیا اللہ اور اسکی آیتوں اور اس کے رسول سے ہنستے ہو بہانے نہ بناؤ تم کافر ہو چکے مسلمان ہو کر ۔ (۶) اے غیب کی خبر دینے والے نبی جہاد فرماؤ کافروں اور منافقوں پر اور ان پر سختی کرو ۔ (۷) اللہ کی قسم کھاتے ہیں کہ انھوں نے نہ کہا اور بے شک ضرور انہوں نے کفر کی بات کہی اور اسلام میں آکر کافر ہو گئے ۔ (۸) اللہ و رسول نے انہیں اپنے فضل سے غنی کر دیا ۔ (۹) سن لو بیشک اللہ کے ولیوں پر نہ کچھ خوف ہے نہ کچھ غم ۔ (۱۰) اور ہم نے تم پر یہ قرآن اتارا کہ ہر چیز کا روشن بیان ہے (۱۱) اور ہم نے تمہیں نہ بھیجا مگر رحمت سارے جہان کیلئے ۔ (۱۲) تم فرماؤ اے میرے وہ بندو جنہوں نے اپنی جانوں پر زیادتی کی

اللہ کی رحمت سے ناامید نہ ہو۔ (۱۳) محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول ہیں اور ان کے ساتھ والے کافروں پر سخت ہیں۔
اور آپس میں نرم دل۔ (۱۴) اے ایمان والو اپنی آوازیں اونچی نہ کرو اس غیب بتانے والے نبی کی آواز سے۔ (۱۵)
اور عیب نہ ڈھونڈو اور ایک دوسرے کی غیبت نہ کرو۔ (۱۶) اور میں نے جن اور آدمی اتنے ہی لئے بنائے کہ میری بندگی کریں۔
(۱۷) اور عزت تو اللہ اور اس کے رسول اور مسلمانوں کیلئے ہے مگر منافقوں کو خبر نہیں۔ (۱۸) غیب کا جاننے والا تو اپنے غیب پر کسی کو مسلط
نہیں کرتا سوائے اپنے پسندیدہ رسولوں کے۔ (۱۹) اور یہ نبی غیب بتانے میں بخیل نہیں۔ (۲۰) کہ تمہیں تمہارے رب نے
نہ چھوڑا اور نہ مکروہ جانا اور بیشک پچھلی تمہارے لئے پہلی سے بہتر ہے اور بیشک قریب ہے کہ تمہارا رب تمہیں اتنا دیگا
کہ تم راضی ہوجاؤ گے۔ (۲۱) اے محبوب بیشک ہم نے تمہیں بیشمار خوبیاں عطا فرمائیں تو تم اپنے رب کیلئے نماز پڑھو اور
قربانی کرو، بیشک جو تمہارا دشمن ہے وہی ہر خیر سے محروم ہے۔ (۲۲) تم فرماؤ وہ اللہ ہے وہ ایک ہے، اللہ بے نیاز
ہے، نہ اس کی کوئی اولاد اور نہ وہ کسی سے پیدا ہوا، اور نہ اس کے جوڑ کا کوئی ——

نوٹ:۔ مذکورہ آیات کے ترجمے کنزالایمان سے لئے گئے ہیں ——

تمت بالخیر

فالحمد للہ تعالیٰ علیٰ ذالک
وصلی اللہ تعالیٰ وبارک وسلم علی النبی الکریم وعلیٰ آلہ وصحبہ
وابنہ الغوث الاعظم الجیلانی والمجدد الاعظم الامام احمد رضا
البریلوی وشیخنا المکرم المفتی الاعظم مولانا الشاہ مصطفیٰ رضا خان النوری
البریلوی۔

وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العلمین

محمد انور علی نوری محمد منظر القادری
دارالعلوم حمایت العلوم گجپور گرنٹ اترولہ گونڈہ یوپی
۱۴ ذی قعدہ سنہ ۱۴۱۰ھ مطابق ۸ جون سنہ ۱۹۹۰ء
بروز جمعہ مبارکہ